کرنیکی آپکی عادت مطلق نہ تھی اگر کوئی خادم اپنے بچہ کو لاتا اور عرض کرتا کہ اسکو بیعت فرما لیجیے تو اسکے سر پر ہاتھ رکھا برکت و صلاحیت کی دعا فرماتے یا کچھ پڑھکر دم بھی کرتے اور یون فرمایا کرتے تھے کہ جب وقت آئیگا دیکھا جائیگا ابھی یہ کیا جانے پیری مریدی کیا شے ہے؟

مستورات کا بلا ضرورت شدیدہ سفر کرنا چونکہ آپکو ناگوار تھا اسلئے بیعت کی غرض سے عام عورتونکا گنگوہ آنا بھی آپکو زیادہ پسند نہ تھا اگر اپنے شوق سے کوئی آگئی تو آپ اُس سے ناراض بھی نہین ہوئے کہ دلشکنی ہو اور نہ آئی تو آپنے اس طرح جواب لکھوا دیا کہ یہان آنے اور خواہ مخواہ سفر کرنیکی ضرورت نہین ہے بس مین نے تمہین بیعت کرلیا" یہ بیعت عثمانی کہلاتی ہے اور شرفا کی مستورات مین اس نوع کی زیادہ مثالین ملینگی۔

بیعت سے قبل اکثر طالبین کو آپ استخارہ کا حکم دیتے اور یون ارشاد فرمایا کرتے تھے کہ بطریق مسنون اس نیت سے دو رکعت پڑھو اور دعائے استخارہ وہی ہی جو حدیث مین آئی ہے یعنی اَللّٰھُمَّ اِنِّی اَسْتَخِیْرُکَ بِعِلْمِکَ وَاَسْتَقْدِرُکَ بِقُدْرَتِکَ الخ استخارہ کے بعد جب دوبارہ خواہش ظاہر کرتا تو آپ اُسکو بیعت فرما لیتے تھے بعض لوگون کو آپنے دو دو بلکہ تین تین مرتبہ استخارہ کرایا اور پوری پختگی اور سچی طلب ظاہر ہونے پر سلسلہ مین داخل فرمایا ہے۔

ذی شعور یا پڑھے لکھے جسوقت آپ سے بیعت ہونا چاہتے تو اول آپ اُنکو ٹالتے اور یہ فرما کر مجھے کیا آتا ہے اور یہان کیا رکھا ہے اُنکی طلب کا پہلا امتحان لیا کرتے تھے اگر اسپر بھی اُنکی خواہش قائم رہتی تو پھر اُنکو بیعت کی غایت سمجھاتے اور یون فرمایا کرتے تھے کہ بیعت کا مقصود تو یہ ہے کہ آدمی کچھ کرے اور دو چار مہینہ یہان آکر رہے اگر یہ نہ کرسکے تو پھر مرید ہونے سے کیا نفع؟ اسکے بعد اگر سایل کا سوال پھر ہوا کہ حصول برکت سلسلہ بھی بڑا نفع ہے تو آپ اسکو داخل سلسلہ فرماتے اور توبہ کرا دیا کرتے تھے طلبہ کو جبتک کہ علم دین مین کتب درسیہ ختم نہ کرلین آپ بہت کم بیعت فرماتے بلکہ یون کہئے کہ بیعت ہی نہین فرماتے تھے ایکبار کوئی طالب العلم پانی پت سے آیا آپنے فرمایا اول تحصیل ختم کرو اسکے بعد دیکھا جائیگا طالب علم کی عموماً حجت کرنیکی عادت ہوتی ہے اسلئے انہون نے بھی عادت سے کام لیا اور کہا کہ حضرت فراغت کے بعد خدا جانے کیا ہو کون مرے کون جیے" آپنے فرمایا دین کا کام بند نہین رہتا اگر تمہین توفیق ہوئی تو میرے بعد دوسرے تمہین بیعت کرینگے" طالب العلم نے پھر جواب دیا کہ

حضرت ممکن ہے کہ مین ہی مرجاؤن آپ نے فرمایا "طلب مین مرجاؤگے تو اچھا ہے اجر ملیگا" جب اسپر بھی
طالبعلم کی تقریر ختم نہوئی اور بار بار یہی سوال ہوا کہ میرا جی چاہتا ہے مجھے تو مرید کرہی لیجیئے تو آپکو غصہ
آگیا لیٹے سے اوٹھ بیٹھے اور فرمایا تم طالبعلم ہو اچھا بتاؤ مرید کے کیا معنی؟ طالبعلم نے جوابدیا کہ "ارادہ
کرنیوالا کسی کام کا" آپ نے فرمایا جبھی تو کہتا ہون تمھین ابھی مرید کے معنی بھی نہین معلوم اور مرید ہونے
آگئے یہ باب افعال ہے ہمزہ سلب کا ہے مرید کے معنی ہین مسلوب الارادہ کہ جو پیر کہے وہی مان لے!
اپنی طرف سے ارادہ ہی نہ کرے" اس تقریر پر طالب علم نادم اور خاموش ہوگئے پھر نہین کہا کہ مجھے مرید
کر لیجیئے۔ اکثر طلبہ کی عادت تھی کہ مدرسہ سے فارغ ہوکر سند لیتے اور وطن جاتے وقت حضرت کی خدمت مین
بیعت ہونے حاضر ہوتے تھے کہ چلتے چلاتے اس سے بھی فارغ ہولین یہ طلب بھی حضرت کے نزدیک معتبر
نہ تھی اکثر ناپسند فرماتے اور بہتیرون کو صاف انکار بھی فرمادیتے تھے خصوصاً بنگالیون مین یہ شان زیادہ
تھی اور اسپر طرہ یہ تھا کہ بعض بعض محض بیعت پر وطن جاکر دوسرونکو مرید بنانے لگتے تھے ایکمرتبہ کسی شخص کے
اس حال کی حضرت کو اطلاع ہوئی تھی آپکو غصہ بھی آیا اور رنج بھی بہت ہوا اسکے بعد بنگالیون کو بیعت
کرنے مین عموماً آپ تامل فرمانے لگے کئی بار یون ارشاد فرمایا کہ "یہ لوگ گھر جاکر پیر بنجاتے ہین خود گمراہ ہوتے
اور مخلوق کو گمراہ کرتے ہین"۔

بیعت کو باوضو آپ محبوب سمجھتے تھے اور چونکہ آپ اکثر باوضو رہتے تھے اسلیئے بیعت کا آپ کے یہان
کوئی وقت مخصوص نہ تھا جسوقت بھی آپ کا منشا ہوا طالب کو وضو کرنیکا حکم دیا اور جب وہ وضو کرکے حاضر ہوا
تو آپنے توبہ کرادی مگر پھر بھی صلوٰۃ مکتوبہ کے بعد خصوصاً عصر یا جمعہ کے بعد آپ اکثر بیعت فرمایا کرتے تھے۔

جس خوش نصیب کی تقدیر مین آپکے دامان عاطفت سے وابستگی حق تعالیٰ نے لکھدی تھی وہ آپکے
ہاتھ پر بیعت ہوئے انفراد یا اشتراک کی کوئی قید ملحوظ نہوئی کبھی آپنے ایک ہی کو بیعت فرمایا اور کبھی آٹھ
آٹھ دس دس لوگون کو ایکبار توبہ کرادی اور کسی وقت تو بیعت ہونیوالون کی تعداد بیسیون تک پہونچ
گئی ہے آپکی اکثر یہ عادت تھی کہ طالبین کے دونون ہاتھ ملاکر اپنے دونون ہاتھون کے درمیان تھام لیتے اور
کئی آدمی ہوتے تو سب کے ہاتھون کو باہم ملاکر ہر دو دست مبارک کے بیچ مین لے لیتے تھے مگر بعض وقت اسکا
بھی التزام آپنے توڑ دیا ہے طالبین کے مجمع کو سامنے بٹھاکر توبہ کرادی اور داخل سلسلہ فرمالیا ہے۔

بیعت کرتے وقت عموماً آپ کے الفاظ ایک ہوتے تھے ہان اگر کسی طالب مین کوئی خاص مضمون

قابل اصلاح سمجھا یا کسی خاص معصیت میں ابتلا محسوس فرمایا تو الفاظ معمولہ کو کچھ بدلا اور حسب حال توبہ کے لفظ کہلوائے ہیں اور بیعت کے بعد بھی خصوصیت کیساتھ اُسی امر کی نصیحت فرمائی ہے جسکی اس موقع پر خاص ضرورت دیکھی یعنی اگر کوئی مرید ہوا اور ایسا شخص ہوا کہ حج نہیں کیا یا زکوۃ نہیں دیتا تو اسی کی نصیحت فرمائی اور اگر کسی بدعتی خاندان کا ہوا تو بدعت کے متعلق وعظ فرمایا غرض چونکہ مقصود اصلاح حال اور مافات کی تلافی تھی عبارت کا دوہرانا یا الفاظ رٹانا اور کہلوانا مطلوب نہ تھا اسلئے ہمیشہ اور ہر جگہ ایک طریق آپنے کافی نہیں سمجھا تاہم جن الفاظ سے آپ تجدید ایمان اور توبہ کا عہد و پیمان کرایا کرتے تھے وہ اسدرجہ جامع مانع تھے کہ تمام ضروریات پر مشتمل تھے اسلئے فرق کی شاذ و نادر حاجت پیش آتی تھی۔

بیعت حقیقت میں تجدید توبہ کا نام ہے جسپر اللہ کے مقبول بندہ شاہد عدل یعنی شیخ کو گواہ بنایا جاتا ہے اسلئے اس مضمون میں آپ شرع کے پابند بنکر اُسی آیت مقدسہ کا ترجمہ کیا کرتے تھے جو حق تعالیٰ نے اسی ضرورت کیلئے قرآن میں نازل فرمائی اور جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا معمول رہا جب وقت آپ کسی کو بیعت فرماتے تو گردن نیچے جھکا لیتے اور طالب کو مخاطب بنا کر یوں فرمایا کرتے تھے "کہو ایمان لایا میں خدا پر اُسکے فرشتوں پر اُسکی کتابوں پر اُسکے نبیوں پر اور تقدیر پر کہ بھلا برا سب خدا ہی کیطرف سے ہے اور مر نیکے بعد زندہ ہو نیپر اقرار کی میں نے کفر سے شرک سے بدعت سے اور ساری معصیت سے عہد کیا میں نے جھوٹ نہیں بولونگا چوری نہیں کرونگا زنا نہیں کرونگا کسی پر جھوٹا بہتان نہیں باندھونگا پانچ وقت کی نماز پڑھونگا رمضان کے روزے رکھونگا اگر مال ہوگا تو حج کرونگا زکوۃ واجب ہوگی تو زکوۃ دونگا اگر کوئی قصور ہو جائیگا تو فوراً توبہ کرونگا بیعت کی میں نے رشید احمد کے ہاتھ پر خاندان چشتیہ نقشبندیہ قادریہ سہروردیہ میں۔

اسکے بعد آپ ہاتھ چھوڑ دیتے اور مختصر مگر جامع نصیحت فرمایا کرتے تھے کہ بیعت نام عہد کا ہے جو خدا سے کیا جاتا ہے سو اسکا دھیان رکھنا چاہئے کہ ٹوٹنے نہ پائے اصل بیعت یہی ہے کہ آدمی اپنے وعدہ کا پکا رہے اور حق تعالیٰ کی رضا کا طالب رہے سنت کا اتباع ہر وقت ملحوظ رکھے اس سے قدم نہ ہٹائے اسکے بعد بزرگوں نے جو طریق ذکر شغل کا تجویز کیا ہے وہ اسی کی مضبوطی کیلئے ہے جسکو ہمت ہو وہ کرے اور نہ ہو سکے تو اپنی نماز روزہ کو درست رکھے یہی سب کچھ ہے بیعت کیوقت اپکا گردن مبارک جھکانا اُس باطنی توجہ کیلئے ہوتا تھا جسکی ہر وقت اور اس حالت میں خصوصیت کیساتھ طالب کو ضرورت ہوتی ہے اپکی اس گردن جھکانیکا ثمرہ آج نظر آتا ہے کہ وہ شخص جسکو اسوقت کے علاوہ

کبھی دوسرے وقت آپکی زیارت کا بھی اتفاق نہین ہوا وہ بھی اس معاہدہ کا پاس ولحاظ کسی نہ کسی درجہ مین ضرور لئے ہوئے ہے خدا ہی خوب جانتا ہے کہ اس توجہ مین کیا مقناطیسی اثر تھا جس نے سیکڑون سخت دلون کو ایک نگاہ مین آپکا اسدرجہ عاشق بنادیا کہ آج انکی نظرین آپکو ڈھونڈھتی پھرتی ہین منشی ممتاز احمد صاحب محرر مال تحصیل آنولہ کی جو تحریر میرے پاس آئی ہو اُسمین وہ خود لکھتے ہین کہ مجھے صرف ۱۱ جمادی الاول ۱۳۲۲ ہجری کو حضرت کی زیارت کا اتفاق ہوا اُسیدن مین بیعت ہوا اور واپس چلا آیا اسکے بعد حاضری نصیب نہوئی مگر اسپر بھی انکی تحریر کا لفظ لفظ پکار رہا ہو کہ حضرت امام ربانی معشوق ہین اور وہ عاشق آپ مطلوب ہین اور وہ طالب چنانچہ ایک رباعی جو اسی حالت مین اُنہون نے لکھی ہے ہدیہ ناظرین ہے۔ رباعی

| | |
|---|---|
| گنگوہ مین ایک خدا رسیدہ دیکھا | اللہ کا برگزیدہ بندہ دیکھا |
| کیا وصف کرون مین اُسکا ممتاز | انسان کی شکل مین فرشتہ دیکھا |

حضرت امام ربانی کی ہمیشہ عادت تھی مجھے علم نہین کہ کبھی اسکا خلاف ہوا ہو آپ اپنے متوسلین سے تعارف حاصل فرماتے اور کیسا ہی اجنبی شخص کیون نہ مرید ہو کم سے کم اُسکا نام ضرور دریافت فرمالیا کرتے تھے اسکے بعد اگر کوئی مرید کچھہ پڑہنے کیلئے دریافت کرتا تو حدیث کے اوراد تعلیم فرماتے اور یون ارشاد فرمادیا کرتے تھے کہ اپنی گنجایش دیکھ لینا جتنا ہوسکے اوتنا کرنا چاہیے تھوڑا ہو مگر ہمیشہ ہو نباہ بڑی چیز ہے یہ بات ٹھیک نہین کہ آج کیا اور کل چھوڑا کوئی کام ٹھانے بغیر نہین سنورتا خاصکر دین کا کام اسمین تو بڑی پختگی کی حاجت ہے پیر کی مٹھی مین کچھہ نہین دہرا ہوتا کہ مریدون کو پکڑا دے پیر کا کام تو بتادینا ہے کرنا اپنا کام ہے بندہ سے جو کچھ ہوسکے کرے اور کوتاہی کی توبہ کرتا رہے کہ بشر ہر وقت خطاوار ہے۔

دیہاتی مخلصین جو آپکی خدمت مین حاضر ہوتے آپ اُن سے بہت ہی بشاشت کیساتھ باتین کیا کرتے تھے اور چونکہ صحابہ کرام کی سادگی کا نمونہ آپکو انہین مین نظر آتا تھا اسلئے جب کسی گاؤن کا کوئی باشندہ آپکی خدمت مین حاضر ہوتا تو یون معلوم ہوتا کہ آپنے اپنے ہمجنس کو پالیا عموماً آپ انکے ساتھ دیہاتی زبان مین گفتگو فرماتے اور بہت ہی سادہ عام فہم چھوٹے چھوٹے لفظ استعمال فرمایا کرتے تھے یہ نظارہ بھی حیرت انگیز اور فرحت بخش اور دیکھنے کے قابل ہوتا تھا مخلص بے ریا سادے اور بے تکلف خادم جس بے تکلفی کیساتھ امام ربانی سے گفتگو کرتے تھے اُسکو شاید شہری حضرات معیوب اور کسی درجہ مین گستاخی سمجھتے ہون مگر سچی بات یہ ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مجلس مبارک کا نمونہ اُسوقت آنکھون کے سامنے پھر جاتا تھا اور

ان مبارک قدمون کے طفیل حاضرین کو اکثر ظاہری و باطنی وہ منافع حاصل ہوجاتے تھے جنکا حصول اس صورت
کے بغیر دشوار تھا۔ اس جماعت کو حق تعالی نے اسدرجہ بھولا بنایا ہے کہ بعض دفعہ حمق کہلاتا اور مدعی تہذیب
گروہ کے خیال مین بے ادبی وحیوانیت معلوم ہوتا ہے ایکبار بھرے مجمع مین حضرت کی کسی تقریر پر ایک نوعمر
دیہاتی نے بے تکلف پوچھ بیٹھا کہ حضرت جی عورت کی شرمگاہ کیسی ہوتی ہے؟ اللہ ری تعلیم سب حاضرین نے گردنین
نیچے جھکالین مگر آپ مطلق چین بہ جبین نہوئے بلکہ بیساختہ فرمایا جیسے گیہون کا دانہ۔ کنج وکاؤ اور تصنع و
بناوٹ کی منافقانہ جہلک سے چونکہ یہ جماعت عموماً محفوظ ہوتی ہے اسلئے انکے بیعت کرنے مین کبھی حضرت
کو تامل فرماتے نہین دیکھا اکثر جمعہ کی نماز کیلئے یہ لوگ گنگوہ آتے اور بعد فراغ گوہار کی گوہار حضرت کیخدمت
مین جمع ہوجاتے تھے "حضرت جی سلام" کہا اور جہان جگہ پائی بیٹھ گئے جو مسئلہ پوچھنا ہوا کھول کھولکر
پوچھا اور جو شبہ رفع کرنا ہوا صاف صاف رفع کیا جو کوئی نیا آیا اور بیعت ہونا منظور ہوا وہ پاس آبیٹھا
اور کہا کہ حضرت جی مجھے مرید کرلو اُسیوقت حضرت اُسکو توبہ کراتے اور سلسلہ مین داخل فرمالیتے تھے ایک مرتبہ
چند دیہاتی آپسے بیعت ہوئے اور مسئلہ مسائل پوچھکر تھوڑی دیر بعد رخصت ہوئے کندھون پر لاٹھیان رکھ
"حضرت جی سلام" کہتے ہوئے چلدئے سلام کے جواب مین امام ربانی کے چہرہ اور لہجہ سے بشاشت ٹپکتی تھی جب وہ
چلے گئے تو آپنے فرمایا "بس بیعت توانکی ہے کہ سہلا ڈھونڈھ لیا اور بیفکر ہوگئے" منتسبین سے نذرانہ قبول فرمانے
مین بھی حضرت قدس سرہٗ کا انداز مختلف دیکھا گیا کسی کی نذر بخوشی قبول فرماتے اور کسی کی بالکل رد کرتے اور
صاف انکار فرمادیا کرتے تھے البتہ بعض مخلص حاجتمند خدام جسوقت کچھ پیش کرتے تو اوّل آپ انکار فرماتے کہ
مجھے حاجت نہین اور تم حاجتمند ہو اپنے صرف مین لاؤ مگر جب دیکھتے کہ خادم کا دل ٹوٹتا اور روئے دیتا ہے تو
آپ قبول فرمالیتے اور لیکر پاس رکھ لیا کرتے تھے۔

غیبی فتوحات سے حضرت امام ربانی کو نفرت نہ تھی متوکل کی شان یہی ہے کہ جو شے بلا طلب ملے اُسکے
لینے سے ناک نہ چڑھائے کہ نعمت رب ہے کسی وقت استغنا نہین ہوسکتا ہان اگر نہ ملے تو نفس کو اُسکے پیچھے
نہ لگائے سو یہ شان جسدرجہ حضرت امام ربانی مین پائی گئی شاید دوسرے مین کم نظر آیگی باوجودیکہ آپ کے
متوسلین مین اکثر خدام گویا آپکے جان نثار عاشق تھے مگر ایک دفعہ بھی ایسا نہ ملیگا کہ کبھی کسی خادم سے آپنے
کسی خاص شی کی فرمایش کی ہو یا اپنی حاجت وضرورت ظاہر فرماکر جتایا ہو کہ کچھ معاونت وصلہ کرین ہان
جو کوئی اخلاص کیساتھ بطور خود اور بطیب نفس کچھ لے آیا تو اُسکو آپنے رد بھی نہین فرمایا لیا اور ایسی بشاشت

کیساتھ لیا کہ دینے والیکا جی خوش ہوگیا۔

آپ کا قلب چونکہ محبت خدا و رسول کی لازوال دولت سے مالا مال تھا اسلئے دنیا اور دنیا کے فانی مال و متاع سے آپکو استغناء تام حاصل تھا۔ غناء قلبی کا اثر آپکے چھپائے چھپ نہ سکتا تھا ہر چند کہ ہدایا اور تحایف کے بخوشی قبول فرمانے سے آپ استغنا کی اندرونی کیفیت کو مستور و مخفی رکھنے کی بہتیری کوشش فرماتے تھے مگر جو پیمانہ کسی خاص شراب سے لبریز ہوچکا ہو اسکا چھلکنے اور اپنی مہک پھیلائے بغیر رہنا دشوار ہے آخر عمر مین آپ بہتیرے مخلصین کے تحائف و ہدایا اور نذرون کے قبول فرمانے سے بھی گھبرانے اور صاف انکار فرمانے لگے تھے ایکمرتبہ مولوی اسمٰعیل صاحب نے نذر پیش کی اور چونکہ بچپن سے مورد عنایات خاصہ رہے اسلئے کرمہائے تو مارا کرد گستاخ بار بار باصرار عرض کیا کہ یہ تو آپکو لینی ہی ہوگی مگر آپنے نہ مانا اور ہر بار یہی فرمایا میان مجھے ضرورت نہین ہے ایک دوسرے مخلص نے نذر گزرانی تو انکو بھی آپنے انکار فرمادیا اور یہ الفاظ کہے مجھے حق تعالی نے اتنا دی رکھا ہی کہ مجھسے اور میرے مہمانون سے کھایا بھی نہین جاتا مین لیکر کیا کرونگا" تیسرے خادم سے جبکہ انکی نذر بھی منظور نہوئی یہ ارشاد فرمایا اس سے کیا نفع کہ اسکو بھی دوسرے روپیون مین ملاکر رکھدون تمہارے تو اب سے بیسیون کام نکلینگے میرے پاس بجز جمع کرنیکے کس کام مین آئیگا؟ آخر جب انکا اصرار بہت ہی زیادہ ہوا تو آپنے روپیون پہ ہاتھ رکھدیا اور فرمایا لو بس مین نے لے لی اب اسکو میری طرف سے تم لیکر بال بچون مین خرچ کردو۔

زمانہ کی رسم کے موافق بیعت کے وقت مٹھائی کا ہونا آپکو پسند خاطر نہ تھا بلکہ اسکا اہتمام و التزام بدعت سمجھتے تھے اسلئے عموماً آپکے ہاتھ پر بیعت ہونا نہایت سادہ ہوتا تھا جسوقت مناسب سمجھا طالب کو بلاکر بطریق مسنون آپنے بیعت فرمالیا ہان اگر اخلاص کیساتھ بسہولت تھوڑی بہت مٹھائی کوئی شخص لے آیا تو مجمع پر اسکو تقسیم کردینے مین آپنے مزاحمت نہین فرمائی غرض ہر انداز مین وَمَآ اَنَا مِنَ الْمُتَكَلِّفِيْنَ کا نور جگمگاتا اور ہر امر مین سادگی تھی کہ محب سنت قلب بیچین ہو ہوجاتا تھا بقول شاعر؎

| اس سادگی پہ کون نہ مرجاے اے خدا | لڑتے ہین اور ہاتھ مین تلوار بھی نہین |
|---|---|

حضرت امام ربانی کے متوسلین کی جماعت مین افراد عالم کے چیدہ اور ایسے منتخب حضرات موجود ہین کہ ایک ایک فرد پر جماعت کا اطلاق صحیح اور جم غفیر کا مصداق بنانا مسلم ہے خصوصاً وہ علماء ربانی کہ جنکی شان مین فَضْلُ الْعَالِمِ عَلَى الْعَابِدِ كَفَضْلِي عَلَى أَدْنَاكُمْ حدیث مین وارد ہوا اور جنکے بارے مین فَقِيْهٌ وَاحِدٌ اَشَدُّ عَلَى الشَّيْطَانِ مِنْ اَلْفِ عَابِدٍ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بیان فرمایا ہو باغ عالم مین نہال اسلام کا

گروہ اگر تختۂ گلاب ہے تو امام ربانی کے فیض و سند یافتہ متوسلین کا ہر ہر فرد بمنزلہ روح گلاب ہے جسکا ایک قطرہ منون اور ان گنت پھول کی پتیون کا خلاصہ و ماحصل ہو چہ جائیکہ گنتی اور شمار کے اعتبار سے بھی آپکے متوسلین کی تعداد غالبًا پچاس ہزار سے کم نہوگی جنمین کئی ہزار سے زیادہ حاملین علم دین علماء و طلبہ شامل ہین۔ آپکے یہان کوئی رجسٹر نہ تھا جسمین متوسلین کے نام درج ہوتے ہون اسلئے صحیح تعداد کا بیان کرنا محال ہو مگر آپکی عمر شریف کا پچاس سال سے زیادہ زمانہ مخلوق کی رہبری اور دستگیری مین صرف ہوا اس دراز مدت مین اکثر دن ایسے واقع ہوئے ہین جنمین پچاس پچاس سے زیادہ طالبین کو آپنے بیعت فرمایا ہے آخر عمر مین جبکہ آپکا مرجع خلائق ہونا عالم پر کھلگیا تھا اسوقت مخلوق کی گنگوہ کیجانب مستانہ وار گروہا گروہ لپکنے اور مرکز دائرہ ارشاد کی طرف جوق جوق کھنچے ہوئے چلے آنیکی جو کیفیت تھی اُسکا احصاء و شمار کسی سے ہو نہین سکتا آپکے خلفاء اور چند مشاہیر متوسلین کے نام باب آئندہ مین بیان ہونگے مگر یہان صرف اتنا ظاہر کرنا ہے کہ جو پاکباز جماعت آپکے دامان عاطفت سے بلاتوسط وابستہ ہے اُسمین زیادہ تر علماء ہین اور سب سے کم امراء باقی شہری و دیہاتی شرفاء و صلحاء تاجر و زمیندار مزدور و کاشتکار اہل حرفت و صنعت ہر ملک اور ہر صوبہ کے آپ کے متوسل اور منتسب ہین۔ آپکی ہدایت عامہ اور قطبیت نے فیضان سے ہندوستان ہی نہین بلکہ سرزمین کا خلاصہ اور اصل الاصول ملک حجاز بھی بہرہ مند ہوا۔ ہند کی زرخیز زمین کے آفاق و اطراف اور ساتون صوبون مین کوئی کنارہ ایسا باقی نہین جہان آپکا انتساب نہ پہونچا ہو بنگال و پنجاب جسطرح اس دریائے مواج سے سیراب ہوئے اسی طرح سندھ و دکن اور مدراس و ممالک متوسط سرسبز و شاداب ہوئے اس احاطہ اور خصوصًا اُن چند اضلاع کا تو پوچھنا ہی کیا ہے جہان سے مخدوم العالم نے مسکن بنایا انکو جسقدر قرب و اتصال بھی حاصل تھا۔

بمقتضائے اِنَّ الْاِسْلَامَ بَدَءَ غَرِيْبًا وَسَيَعُوْدُ كَمَا بَدَءَ بیکس و غریب الوطن مذہب اسلام اور بے یار و مددگار جاوید نعمت کے متعلق ہمیشہ یہی حالت رہی کہ فقراء و مساکین ہی نے دامن پھیلانے اور سمیٹ سمیٹ کر پلے باندھنے مین جلدی کی ہے اسلئے مشکوٰۃ نبوت سے روشن ہونیوالی گنگوہی شعل کا چمکتا نور بھی زیادہ تر انہین مین پھیلا اُمراء و متمولین جنکو فنا ہو جانیوالی ہیچ در ہیچ لذتون مین مشغولیت کے باعث اس جانب نگاہ کرنیکی فرصت ہی نہین ملی وہ عالمتاب آفتاب کے نور سے مستفیض نہوسکے الا من شاء اللہ بس رئیس یا رئیسہ کو قسّام ازل نے فقر و مسکنت کی محبت کے باعث اُسی زمرہ مین شمار کیا ہے جنکی شان مین

سرور عالم نے فطوبیٰ للغربآء ارشاد فرمایا ہے وہ بیشک آسمانی خوان کی پایدار لذت سے بہرہ مند اور مستفیض ہوئے ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ؁

رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں تعلیم دی ہے کہ ہر قوم کے معزز امیر کا اکرام کریں خصوصاً وہ امیر جو خاص اپنی جماعت کا ہو اسلئے اعلیٰ طبقہ رؤسا ء و والیان مملکت میں حضرت امام ربانی کی بیعت کا شرف حاصل کرنیوالوں میں اگر مثال بیان کیجائے تو جناب نواب **سلطان جہان بیگم** صاحبہ فرمانروائے ریاست بھوپال خلد اللہ ملکہا کی بیعت کا قصہ ہدیہ ناظرین ہوگا کہ حق تعالیٰ نے رئیسہ ممدوحہ دام اقبالہا کو دنیاوی جاہ و اقتدار اور شاہانہ عزت وجلال کیساتھ دین کی سدا بہار عزت کیساتھ بھی مالامال فرمایا اور فقراء وصلحاء کی محبت کا یہ ثمرہ ملا کہ تخت وتاج حاصل ہونیکے اگلے سال مخدوم العالم قطب الوقت شیخ سے بیعت عثمانی کا شرف حاصل ہوا

سرکار عالیہ کو ابتداء زمانہ ولیعہدی سے شیخ کامل کی تلاش تھی اور اس خیال میں تھیں کہ مکہ معظمہ کا سفر نصیب ہو تو اعلیحضرت حاجی **امداد اللہ** شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے دست مبارک پر بیعت کریں مگر ادھر ممدوحہ کو سفر حجاز میں عجلت کا موقع نہ ملا اور اُدھر اعلیحضرت وصال فرماگئے اسلئے اب رئیسہ ممدوحہ کو اعلیحضرت کے خلفاء میں حضرت امام ربانی قدس سرہ کے سوائے کسی کی طرف عقیدت نہوئی چنانچہ مراسلت شروع ہوئی اوّل حضرت امام ربانی نے حسب عادت انکار فرمایا اور درخواست کے جواب میں ملیح طرز سے طلب کا امتحان لیا مگر خوش نصیب وعفت مآب خاتون کی طلب حقیقت میں تھی اور پختہ طلب تھی اسلئے درخواست پر اوائل ربیع الثانی سنہ ۱۳۲۳ ہجری نبوی میں حضرت کے مخلص متوسل جناب مولانا قاضی **محی الدین** صاحب مرادآبادی قاضی ریاست بھوپال ممدوحہ کا والانامہ لیکر وکیل وسفیر بنکر گنگوہ تشریف لائے اور حضرت قدس سرہ نے رئیسہ کی بیعت قبول فرمائی۔

میر منصب **علی** صاحب منشی دام مجدہٗ کی وساطت سے یکے بعد دیگرے دو خطوط اسی درخواست میں حضرت امام ربانی کے پاس پہونچ چکے تھے اُسکا جواب جو حضرت قدس سرہ کی طرف سے بھیجا گیا تھا چونکہ اسی میں والیہ ممدوحہ کی طلب کا امتحان تھا اسلئے اُسکو ہدیہ ناظرین کرنا مناسب معلوم ہوا وہو ہذا۔

از بندہ رشید احمد گنگوہی عفی عنہ۔ عنایت فرمائے برحال بندہ۔ بعد سلام مسنون الاسلام مطالعہ فرمایند بندہ بخیریت ہے آپ کیلئے دست بدعا ہے آپکا عنایت نامہ مشتملہ استدعائے بیعت نواب سلطان جہان بیگم صاحبہ کئی روز ہوئے آیا تھا مگر چونکہ بمقتضائے سن وبوجہ عروض عوارض مختلفہ میری طبیعت مضمحل رہتی ہے نیز دربارہ تحریر جواب مجھے تردد بھی تھا اسلئے تحریر جواب کی ہنوز نوبت نہ آئی تھی کہ آپکا دوسرا عنایت نامہ بغرض تقاضا آیا

جواب آگیا اسلئے اب جواب لکھواتا ہون کہ بیعت دو وجہ سے کیجاتی ہے ایک تو بغرض تحصیل نسبت وحصول برکات طریقت۔ اسکے لئے ایک مدت دراز مرشد کے پاس رہنا ضروری ہی اور یہ ظاہر ہے کہ نہ مین وہان آسکتا ہون نہ بیگم صاحبہ کی یہان تشریف آوری مناسب ہے اور بدون اسکے یہ بیعت بیکار ہے دوسری بیعت بغرض شرکت وتعلق بزرگان جسمین محض دخول سلسلہ ہوتا ہے اور اسکو اول تو بندہ کچھہ مفید نہین جانتا دوسرا اسوجہ سے رئیسہ دام اقبالہا کو جو میرے حال پر نظر عنایت وتوجہ اور التفات ہوگی اُس سے مجھے سخت ندامت ہوگی نیز اسکی شہرت سے اہل حاجات بھی بندہ کو روز روز تنگ کرینگے جنمین سے کیسکی سعی وسفارش مناسب ہے گی کیسکی غیر مناسب پھر یہ کہ جب رئیسہ دام اقبالہا کو میرے ساتھہ محبت واخلاص ہی تو یہ تعلق واتحاد حاصل ہی بااینہمہ اگر اصرار ہو تو دو شرط سے مجھے منظور ہے ایک یہ کہ میرے ساتھہ قدیمی برتاؤ مین کوئی تفاوت نہ آوے اور میرے ساتھہ کسی قسم کی مروت واحسان نہو دوسرا اس امر کا اظہار نہو اگر یہ دونون امر منظور ہون تو مین اُنکی بیعت اس امر پر قبول کرتا ہون کہ اتباع سنت اور اجتناب بدعت کو اپنا شعار رکھین اور حق پرستی وعدل گستری وانصاف سے رعایا پروری مین مصروف رہین والسلام۔

اس والانامہ کے جواب مین قاضی محی الدین صاحب ممدوحہ کا جو مکتوب لیکر آئے یہ تھا۔

بجناب فضایل مآب حقیقت انتساب حضرت مولانا رشید احمد صاحب دام فیوضہ۔ بعد سلام سنت الاسلام انجاح مرام آنکہ۔ مکرمت نامہ سامی میرے منشی سید منصب علی کے نام صادر ہوا۔ اُسکے جواب مین منصب علی کا عریضہ اور مولوی محمد محی الدین احمد صاحب قاضی ریاست حاضر خدمت سراپا برکت ہوتے ہین میرا مدعا منصب علی کی نگارش اور قاضی صاحب معزکی زبانی گذارش سے مبرہن خاطر عاطر ہوگا امید ہی کہ انشاء اللہ تعالیٰ فیضان والا سے مستفید ومستفیض ہونگی باقی والسلام مع الاکرام فقط مورخہ دویم ربیع الثانی سنہ ۱۳۲۳ ہجری۔ | مہر |

رئیسہ عالیہ کی خوش تقدیری تھی کہ زیارت حرمین سے مشرف ہوکر قطب العالم قدس سرہ کے وصال سے دوماہ قبل اس امر سے وابستگی ہوگئی اگر خدانخواستہ آٹھہ ہفتہ کی تاخیر ہوجاتی تو ممدوحہ کا وہ افسوس دوچند ہوجاتا جو ۱۲ رجب الاخری سنہ ۱۳۱۰ ہجری کو اعلحضرت حاجی صاحب کے وصال پر ہوا تھا مگر فرخندہ بخت صاحب نصیب ممدوحہ کی تقدیر مین کاتب ازل نے دنیاوی زر ومال کے ساتھہ جاوید نعمت کے اس بھرپور خزانہ سے لامال ہونا چونکہ لکھدیا تھا اسلئے ممدوحہ سے اس گوہر شہوار کی تحصیل مین صبر نہو سکا اور پے درپے خطوط آتے رہے یہانتک کہ غالباً ۵ یا ۶ ربیع الثانی ۱۳۲۳ھ کو حضرت امام ربانی نے بشارت قاضی صاحب ممدوح بیعت کی قبولیت کا اظہار فرمایا اور اسی سال بتاریخ ۸ رجمادی الثانی کو رحلت فرمائے عالم جاودانی ہوئے۔

# نسبتِ مسلسلہ و شجرات

| دامن آن نفس کش را سخت گیر | | نفس نتوان کشت الا ظل پیر |
|---|---|---|

مخدوم العالم امام ربانی مرشدنا و مولانا الحافظ الحاج المولوی رشید احمد محدث گنگوہی قدس سرہ العزیز کو نسبت بیعت و ارتباط صحبت و خرقہ و اجازت حاصل ہے اعلیحضرت مولانا حاجی امداد اللہ شاہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ سے اور اعلیحضرت حاجی صاحبؒ کی نسبت و صحبت کا اتصال سرور عالم محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تک متعدد طرق سے ضیاء القلوب میں مذکور ہے ناظرین سوانح اور متوسلین آستانہ گنگوہیہ کی آگاہی کیلئے مختصراً عرض کرنا ضرور ہوا

(خاندان چشتیہ صابریہ قدس سرہم) امام ربانی حضرت مولانا رشید احمد انصاری ایوبی نعمانی محدث گنگوہی

وصال ۸ جمادی الثانیہ ۱۳۲۳ھ مرقد گنگوہ

قدس سرہ از اعلیحضرت حاجی امداد اللہ شاہ فاروقی مہاجر مکیؒ از میانجیو نور محمد علوی جھنجھانویؒ از حاجی سید عبد الرحیم فاطمی شہید

۱۲ جمادی الثانی ۱۳۱۷ھ جنت المعلیٰ مکہ معظمہ — ۴ رمضان ۱۲۵۹ھ جھنجھانہ — ۲۷ ذیقعدہ ۱۲۴۶ھ

ولایتی از شاہ عبد الباری صدیقی امروہی از شاہ عبد الہادی صدیقی امروہی از سید عضد الدین از شاہ محمد مکی جعفری

۱ شعبان ۱۲۲۶ھ امروہہ — جمعہ ۱۴ رمضان ۱۱۹۰ھ امروہہ — ۲ رجب ۱۱۷۲ھ — ۱۱ رجب امروہہ

از شاہ سید محمدی از شیخ محب اللہ صدیقی الہ آبادی از شاہ ابو سعید نعمانی نوشیروانی گنگوہی از شاہ نظام الدین بلخی

۳ رجب ۱۱۰۷ھ اکبرآباد — پنجشنبہ ۹ رجب ۱۰۵۸ھ الہ آباد — ۲ ربیع الاول ۱۰۴۹ھ گنگوہ محلہ سراے — ۸ رجب ۱۰۳۶ھ بلخ

فاروقی از شاہ جلال الدین تھانیسری فاروقی از قطب العالم عبد القدوس گنگوہی نعمانی از شیخ محمد فاروقی ردولوی از شیخ احمد

جمعہ ۱۴ ذیحجہ ۹۸۹ھ تھانیسر — دوشنبہ ۲۳ جمادی الثانی ۹۴۴ھ گنگوہ سرائے — ۹۸۹ھ ردولی — ۱۴ صفر

فاروقی ردولوی از شیخ عبد الحق فاروقی ردولوی از شیخ جلال الدین محمد عثمانی پانی پتی از شیخ شمس الدین ترک علوی پانی پتی

ردولی — ۱۵ جمادی الثانی ۸۳۷ھ ردولی — ۱۳ ربیع الاول ۷۶۵ھ پانی پت — ۱۹ شعبان ۷۱۶ھ پانی پت

از امام الملت مخدوم علاؤ الدین علی احمد صابر حسینی از شیخ فرید الدین شکر گنج فاروقی از شیخ قطب الدین بختیار کاکی

۱۳ ربیع الاول ۶۹۰ھ پیران کلیر — ۵ محرم ۶۶۸ یا ۶۶۴ یا ۶۹۰ھ پاک پٹن — ۱۴ ربیع الاول ۶۳۳ھ دہلی

اوشی حسینی از امام الطریقہ خواجہ معین الدین حسن سنجری از شاہ ابو النور عثمان ہارونی از سید الدین حاجی شریف زندنی از

دوشنبہ ۶ رجب ۶۳۳ھ اجمیر — ۵ شوال ۶۳۳ھ مکہ معظمہ — ۳ رجب ۵۸۰ھ زندنہ (بخارا)

قطب الدین مودود چشتی حسینی از سید ناصر الدین ابو یوسف چشتی حسینی از سید ابو محمد محترم چشتی حسینی از سید ابو احمد ابدال حسنی

غرہ رجب ۵۲۷ھ چشت (خراسان) — یکم جمادی الاولیٰ ۴۵۹ھ چشت — ۴ ربیع الاول ۴۱۱ھ چشت — یکم یا ۲ جمادی الثانی ۳۵۵ھ چشت

از خواجہ شرف الدین ابو اسحاق شامی از خواجہ کریم الدین ممشاد علو دینوری از خواجہ امین الدین ابو ہبیرہ بصری از خواجہ

۱۴ ربیع الثانی ۳۲۹ھ مکہ (شام) — ۱۴ محرم ۲۹۹ھ — ۷ شوال ۲۸۷ھ بصرہ

سدید الدین حذیفہ مرعشی از سلطان العارفین ابو اسحاق ابراہیم بن ادہم فاروقی از خواجہ ابو الفیض فضیل بن عیاض

۱۴ یا ۲۴ شوال ۲۵۲ھ — یکم شوال ۱۵۱ یا ۱۶۲ھ شام — محرم ۱۸۷ھ مکہ معظمہ

از خواجہ ابو الفضل عبد الواحد بن زید از سید نا امام حسن بصری از مولانا ابو الحسن و ابو تراب عمزادہ و داماد
۲۷ صفر ۱۷۶ھ بصرہ — یکم رجب ۱۱۰ھ محرم ۱۱۰ھ بصرہ — شب دوشنبہ ۲۱ رمضان ۴۰ھ

رسالتمآب علی بن ابی طالب کرم اللہ وجہہ از نبی الحرمین سیلتنا فی الدارین محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم۔
نجف اشرف عالیا — دوشنبہ ۱۲ ربیع الاول ۱۱ھ ہجری نبوی مدینہ منورہ زاد ہا اللہ شرفا و تعظیما۔

(خاندان چشتیہ نظامیہ قدسیہ) حضرت امام ربانی قدس سرہ کا سلسلہ نسبت و اجازت تا قطب العالم شیخ عبد القدوس گنگوہی قدس سرہ مثل سابق ہے اور آگے سلسلہ اس طرح ہے کہ شیخ عبد القدوس گنگوہی اجازت طریقہ نظامیہ از مرشد خود شیخ درویش بن محمد قاسم اودھی از سید بڈھن بہرائچی از سید اجمل بہرائچی از سید جلال الدین بخاری از مخدوم جہانیان جہان گشت از خواجہ نصیر الدین روشن چراغ دہلی از سلطان المشائخ امام شیخ نظام الدین اولیاء بن محمد احمد بدایونی از خواجہ فرید الدین شکر گنج تا سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم۔

نیز قطب العالم عبد القدوس گنگوہی کو اس سلسلہ کی اجازت اپنے مرشد شیخ درویش بن محمد قاسم اودھی سے اس طرح بھی حاصل ہے کہ شیخ درویش از مرشد خود شیخ سعد اللہ از شیخ افلح اللہ از شیخ صدر الدین طبیب دلہا از سلطان المشائخ شیخ نظام الدین دہلوی رحمۃ اللہ علیہم اجمعین اس سلسلہ کا نام چشتیہ نظامیہ افلحیہ ہے۔

نیز قطب العالم کو اپنے مرشد شیخ درویش سے اس سلسلہ کی اجازت باین طور حاصل ہے کہ شیخ درویش از مرشد خود میاں بن حکم اودھی از سید صدر الدین اودھی از سید محمد گیسو دراز از خواجہ نصیر الدین از سلطان المشائخ شاہ نظام الدین اولیاء، تا آخر۔ اور اس سلسلہ کا نام چشتیہ نظامیہ گیسو درازیہ قاسمیہ ہے۔

(خاندان علیہ قادریہ قدوسیہ) کی نسبت بیعت و ارتباط صحبت وحصول خرقہ و اجازت امام ربانی مولانا گنگوہی قدس سرہ کو اعلیحضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کیساتھ بوسائط مذکورہ قطب العالم عبد القدوس گنگوہی سے اس طرح حاصل ہے کہ قطب العالم عبد القدوس گنگوہی از درویش محمد بن قاسم اودھی از سید بڈھن بہرائچی از سید اجمل بہرائچی از مخدوم جہانیان جہان گشت از سید جلال الدین بخاری از شیخ ابو المکارم فاضل از شیخ قطب الدین ابو الغیث از شیخ شمس الدین علی افلح از شیخ شمس الدین حداد از امام الاولیا سید الطائفہ شیخ محی الدین عبد القادر جیلانی از شیخ ابو سعید مخزومی از شیخ ابو الحسن قرشی علی الہکاری از شیخ ابو الفرج طرسوسی از شیخ عبد الواحد تمیمی از شیخ ابو بکر شبلی از شیخ جنید بغدادی از شیخ سری سقطی از شیخ معروف کرخی از شیخ داؤد طائی از شیخ حبیب عجمی از امام حسن بصری از امیر المومنین علی ابن ابی طالب از سرور عالم محمد مجتبی صلی اللہ علیہ وسلم۔

نیز حضرت غوث الثقلین محی الدین عبد القادر جیلانی قدس سرہ کو اس سلسلہ کی اجازت جدی سلسلہ سے

باین طور حاصل ہے کہ غوث الثقلین از ابو صالح از موسیٰ جنگی دوست از سید عبد اللہ جیلی از سید یحییٰ زاہد از سید موسیٰ مورث از سید داؤد مورث از سید موسیٰ الجون از سید عبد اللہ المحض از امام حسن مثنیٰ از امام حسن از علی کرم اللہ وجہہ از سرور عالم صلی اللہ علیہم اجمعین اس سلسلہ کا نام سلسلہ جیلانیہ آبائیہ ہے۔

نیز قطب العالم عبد القدوس گنگوہی کو اس سلسلہ کی اجازت اس طرح بھی حاصل ہے از حضرت ابراہیم حسینی از شاہ موسیٰ از شیخ احمد جیلی از شیخ عبد القادر از شیخ محمد حسن از شیخ ابو النصر از شیخ ابو صالح از غوث الثقلین شیخ عبد القادر جیلانی تا سرور عالم صلے اللہ علیہ وسلم۔ اور اس سلسلہ کا نام قادریہ ابراہیمیہ ہے۔

حضرت امام ربانی قدس سرہ کو اس سلسلہ علیہ کی اجازت اعلیحضرت حاجی صاحب سے بواسطہ حضرت شاہ رحم علی صاحب بھی حاصل ہے اسکی اسناد اس طرح ہے حضرت مخدوم العالم از اعلیحضرت حاجی امداد اللہ شاہ از میانجیو نور محمد از حاجی عبد الرحیم شہید از سید رحم علیشاہ از سید عبد الرزاق از سید عبد الحی از سید محمد غوث شاہ از سید ابو محمد از شاہ محمد از سید قمیص الاعظم از سید الیاس مغربی از سید عبد الحق مغربی از سید مولانا مغربی از سید احمد قدسی از سید عبد القادر راسی از سید عبد الوہاب از سید موسیٰ از سید یحییٰ زاہد از سید زین الدین از سید عبد الرزاق از غوث الثقلین سید عبد القادر جیلانی از ابو سعید مخزومی از ابو الحسن ہکاری از ابو الفرح طرسوسی از عبد الواحد تمیمی از ابو بکر شبلی از جنید بغدادی از سری سقطی از شیخ معروف کرخی از امام علی بن موسیٰ رضا از امام موسیٰ کاظم از امام جعفر صادق از امام محمد باقر از امام زین العابدین از امام حسین شہید کربلا از امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ از محبوب رب العلمین محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہم اجمعین وبارک وسلم۔

**(خاندان عالیہ نقشبندیہ قدسیہ)** اس سلسلہ کی نسبت بیعت وارتباط صحبت وخرقہ واجازت امام ربانی حضرت مولانا گنگوہی قدس سرہ کو اعلیحضرت حاجی صاحب کیساتھ بوسائط مذکورہ قطب العالم عبد القدوس گنگوہی کیساتھ اس طرح حاصل ہے کہ شیخ عبد القدوس از درویش محمد بن قاسم اودھی از سید بڈھن بہرائچی از سید اجمل بہرائچی از شاہ عبد الحق از خواجہ عبید اللہ احرار از خواجہ مولانا یعقوب چرخی از خواجہ علاؤ الدین عطار از امام الطریقہ خواجہ بہاؤ الدین نقشبند از خواجہ سید امیر کلال از خواجہ محمد بابا سماسی از خواجہ عزیزان علی رامیتنی از خواجہ محمود ابو الخیر فغنوی از خواجہ محمد عارف ریوگری از خواجہ عبد الخالق غجدوانی از خواجہ یوسف ہمدانی از خواجہ ابو علی فارمدی از خواجہ امام ابو القاسم قشیری از خواجہ ابو علی دقاق از خواجہ ابو القاسم نصر آبادی از خواجہ ابو بکر شبلی از سید الطائفہ جنید بغدادی از شیخ سری سقطی از شیخ معروف کرخی از شیخ داؤد طائی از خواجہ حبیب عجمی از امام الاولیا،

حسن بصری از امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ از سرور عالم محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم۔
نیز اس سلسلہ عالیہ کی اجازت حضرت امام ربانی قدس سرہ کو آیۃ من آیات اللہ حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کے توسط سے بھی حاصل ہی باین طور کہ مرشد نا گنگوہی قدس سرہ از اعلیحضرت حاجی امداد اللہ شاہ از میانجیو نور محمد از حضرت سید احمد شہید از شاہ عبد العزیز محدث دہلوی از شاہ ولی اللہ از شاہ عبد الرحیم از سید عبد اللہ از سید آدم بنوری از امام ربانی شیخ احمد مجدد الف ثانی از خواجہ باقی باللہ از خواجہ امکنگی از مولانا درویش از مولانا ناصر الدین از خواجہ عبید اللہ احرار از مولانا یعقوب چرخی از خواجہ علاؤ الدین عطار از امام الطریقہ خواجہ بہاؤ الدین نقشبند تا سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم۔ اور اس سلسلہ کا نام نقشبندیہ مجددیہ ولی اللہیہ ہے۔
شاہ ولی اللہ صاحب کے والد ماجد شاہ عبد الرحیم صاحب کو نسبت و صحبت و خرقہ و اجازت جن طرق متعددہ سے حاصل ہی وہ مفصل و مبسوط شافئین قول جمیل مین مذکور ہین وہان دیکھ لیجائین اُن تمام شعب و شجرات کو بجنسہا حضرت امام ربانی قدس سرہ کے شجرات و اسانید سلسلہ کہا جا سکتا ہی۔ تطویل کے اندیشہ سی یہان ذکر نہین کیا گیا۔ خواجہ ابو علی فارمدی کو نسبت اویسیت حاصل ہی ابو الحسن خرقانی کیساتھ اور انکو بایزید بسطامی سے روحی فیض پہونچا اور انکی تربیت امام جعفر صادق کی روحانیت سے ہوئی اور امام جعفر صادق کو اپنے نانا قاسم بن محمد بن ابی بکر الصدیق کیساتھ انتساب حاصل ہی اور انکو حضرت سلمان فارسی کیساتھ اور آپکو حضرت خلیفہ رسول اللہ صدیق اکبر ابو بکر بن ابی قحافہ کیساتھ اور حضرت صدیق نے جو کچھ حاصل کیا سرور عالم محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم سے حاصل کیا اس نسبت اویسیت کو صدیقیہ نقشبندیہ نظامیہ قدوسیہ کہدیتے ہین۔
نیز حضرت امام ربانی قدس سرہ کو اس سلسلہ علیہ کی اجازت اعلیحضرت حاجی امداد اللہ شاہ صاحب سے باین طور بھی حاصل ہی کہ مرشد نا گنگوہی از اعلیحضرت حاجی امداد اللہ صاحب از سابق مرشد خود حضرت مولانا نصیر الدین دہلوی از شاہ محمد آفاق دہلوی از خواجہ ضیاء اللہ از خواجہ محمد زبیر از خواجہ حجۃ اللہ محمد نقشبند ثانی از خواجہ محمد معصوم از حضرت مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی تا سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم۔ اور اس سلسلہ کا نام نقشبندیہ مجددیہ نصیریہ ہے۔ نیز چونکہ حضرت مجدد الف ثانی قدس سرہ کو اجازت اور بیعت تمام طرق چشتیہ قادریہ سہروردیہ کبرویہ مداریہ اور قلندریہ کی اپنے پیر و مرشد شیخ عبد الاحد سے حاصل ہی اور انکو اپنے مرشد شیخ رکن الدین گنگوہی سے اور انکو اپنے مرشد و والد ماجد شیخ عبد القدوس گنگوہی سے اسلئے حضرت امام ربانی کا سلسلہ نسبت باین طریق تمام خاندانون مین جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیساتھ قریب تر ثابت ہوگا۔

(خاندان علیہ سہروردیہ قدوسیہ) اس سلسلہ مین نسبت بعیت وارتباط صحبت وخرقہ واجازت حضرت مرشدنا گنگوہی قدس سرہ کو اعلحضرت حاجی صاحب کے ساتھ بوسائط مذکورہ شیخ عبدالقدوس قدس سرہ سے باین طور حاصل ہے کہ قطب العالم عبدالقدوس گنگوہی از درویش محمد بن قاسم از سید بڈہن بہرائچی از سید اجمل بہرائچی از سید جلال الدین بخاری از شیخ رکن الدین ابوالفتح از والد خود شیخ صدرالدین از والد خود شیخ بہاؤالدین زکریا ملتانی از امام الطریقہ شیخ شہاب الدین سہروردی از شیخ ضیاء الدین ابوالنجیب سہروردی از شیخ وجیہ الدین عبدالقاہر سہروردی از شیخ ابو محمد بن عبداللہ از شیخ احمد دینوری از شیخ ممشاد علو دینوری از حضرت جنید بغدادی از معروف کرخی از شیخ داؤد طائی از خواجہ حبیب عجمی از امام الاولیاء حسن بصری از امیرالمومنین علی کرم اللہ وجہہ از سرور عالم محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم ۔

نیز سید اجمل بہرائچی قدس سرہ کو طریقہ مداریہ اور قلندریہ مین امام الطریقہ شیخ بدیع الدین شاہ مدار قدس سرہ سے اجازت ونسبت بلاواسطہ حاصل ہے اور شاہ مدار کا سلسلہ اس طرح ہے کہ شاہ بدیع الدین از شاہ طیفور شامی از شاہ عین الدین شامی از شاہ یمین الدین شامی از حضرت بدیع اللہ علم بردار از امیرالمومنین علی کرم اللہ وجہہ از سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم اس سلسلہ کا نام مداریہ قلندریہ قدوسیہ امدادیہ رشیدیہ ہے ۔

نیز شیخ جلال الدین بخاری کو سلسلہ کبرویہ کی اجازت شیخ حمیدالدین سمرقندی سے باین سلسلہ حاصل ہے کہ شیخ حمیدالدین از شیخ شمس الدین بن ابی محمد بن محمود بن ابراہیم بن ادہم از شیخ عطایا خالدی از شیخ احمد بابا کمال خجندی از شیخ نجم الدین کبری از عمار یاسر از ابوالنجیب سہروردی از شیخ احمد غزالی از ابوبکر نساج از ابوالقاسم گرگانی از خواجہ ابوعثمان مغربی از ابوعلی کاتب از شیخ علی رودباری از سیدالطائفہ جنید بغدادی از معروف کرخی از شیخ داؤد طائی از خواجہ حبیب عجمی از امام الاولیا حسن بصری از امیرالمومنین علی کرم اللہ وجہہ از سرور عالم احمد مجتبی محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ علی الہ واصحابہ وجمیع احبابہ اجمعین برحمتک یاارحم الراحمین ۔

سلاسل مشہورہ مین حضرت امام ربانی قدس سرہ کا سلسلہ ارتباط واجازت بطریق مشہور یہ ہے جو مذکور ہوا ان سلاسل مین جو بحیثیت اصل ایک ہونے اور فیوضات وبرکات کے باہم وابستہ اور ایک کے دوسرے کی جانب منتقل ہوتے رہنے سے جو شاخین پیدا ہوگئی ہین وہ اس کثرت سے ہین کہ احاطہ دشوار ہے اسلئے اُن سے بحث نہین کیگئی حضرت امام ربانی قدس سرہ کا تربیت باطنی وفیوضات روحانی مین قطب العالم شیخ عبدالقدوس گنگوہی قدس سرہ کی ذات بابرکات کیساتھ زیادہ مناسبت رکھنا نسبت اویسیت

وفیضان روحانیت کے علاوہ اسلئے بھی ہے کہ سلاسل اربعہ مشہورہ مین حضرت شیخ کا واسطہ غالبًا قایم ہے حضرت
امام ربانی کی بافیض و مجمع برکات ذات سے متوسلین کو حسب نصیب مقدر ہر خاندان اور ہر سلسلہ مین
فیض پہونچا مگر چونکہ چشتیہ خاندان کا فیضان زیادہ ہوا اسلئے شجرات مین یہی شجرہ زیادہ تر طبع اور شایع ہوا
اور متوسلین کی جماعت کثیرہ کے پاس یہی موجود بھی ہے اگرچہ شیخ عبد القدوس قدس سرہ کا واسطہ اس سلسلہ
مین آنیکے سبب کہہ سکتے ہین کہ چارون خاندان بلکہ تمام شاخین اور فروعات آسمین شامل ہوگئے مگر اوپر جاکر
اس سلسلہ کا ارتباط چونکہ امام الطریقہ حضرت معین الدین اجمیری قدس سرہ سے ملتا ہے اسلئے صورۃً
فیضان کا انتساب چشتیہ کیجانب منسوب ہے عمر بھر مین حضرت امام ربانی قدس سرہ کو شعر گوئی کا صرف
ایکبار اتفاق ہوا اور اس حالت مین آپنے وہی شجرہ نظم فرمایا ہے جو عام طور پر آپکے متوسلین کی
دعاؤن کا توسل قرار پاتا ہے تبرکًا اُسکو ہدیہ ناظرین کرکے اس عنوان کو ختم کرتا ہون **شجرہ منظومہ**

بہر امداد و بنور حضرت عبد الرحیم
ہم محمدی و محب اللہ و شاہ بوسعید
ہم محمد عارف و ہم عبد حق شیخ جلال
قطب دین و ہم معین الدین و عثمان و شریف
بو اسحاق و ہم ممشاد و ہبیرہ نامور
عبد واحد ہم حسن بصری علی فخر دین
پاک کن قلب مرا تو از خیال غیر خویش

عبد باری عبد ہادی عضد دین مکی ولی
ہم نظام الدین جلال و عبد قدوس احمدی
شمس دین ترک و علاؤ الدین فرید جودھنی
ہم عبد دود و ابو یوسف محمد و احمدی
ہم حذیفہ و ابن ادہم ہم فضیل مرشدی
سید الکونین فخر العلمین بشری نبی
بہر ذات خود شفایم دہ ز امراض دلی

حضرت امام ربانی رحمہ اللہ کے متوسلین کی استدعا پر جناب قاری غیث الدین صاحب سیاڈھوری مدظلہ نے
اول مین اسی بحر پر دو شعر بڑھا کر حضرت مخدوم العالم قدس سرہ کا اسم مبارک شامل شجرہ کر دیا ہے خدام آستانہ
گنگوہیہ کیلئے وہ بھی شجرہ کے ہر دو طرف حاشیہ پر درج ہین اب نہایت ادب خلوص کے ساتھ بدرگاہ
واہب العطیات دعا و مناجات ہے کہ وہ ذات قاضی الحاجات اس مؤلف نامراد و سیہ کار اور حضرات
ناظرین سوانح کو اس جماعت مقبولہ و حزب مبرور کے فیوضات و برکات سے بہرہ مند و فائز المرام بنائے
اور اپنی سچی و نافع محبت کا شمہ عطا فرمائے انتساب کو ثبات و قرار بخشے اور میدان حشر مین ان حضرات
کی شمولیت و ہمرکابی نصیب ہو آمین بجاہ سید المرسلین ﷺ

# تلقین و تربیتِ خدام

| | |
|---|---|
| بین کہ اسرافیل وقت اند اولیا | مردہ را زایشان حیات است و نما |
| گر تو سنگ خارہ و مرمر شوی | چون بصاحب دل رسی گوہر شوی |
| کار پاکان روشنی و گرمی است | کار دونان حیلہ و بے شرمی است |
| از حدیث شیخ جمعیت رسد | تفرقہ آرد دل اھل حسد |
| شیخ نورانی ز رہ آگہ کند | با سخن ہم نور را ہمرہ کند |

حضرت امام ربانی قدس سرہ کو حق تعالیٰ نے علم ظاہری مین جس طرح مجتہدانہ استعداد عطا فرمائی تھی اسیطرح تربیت باطنی مین بھی آپکا انداز مجتہدانہ تھا یعنی آپکی خداداد فہم و فراست اور زکاوت و حذاقت کے آثار و ثمرات شریعت و طریقت دونون علم مین بدرجہ مساوات ظاہر ہوتے تھے۔

مؤلف ناکارہ اس کوچے سے محض نابلد اور اس مبحث سے بالکل ناآشنا ہے اسلیئے لکھتے ہوئے قلم رکتا ہے مگر اپنے بزرگون سے سُنی سُنائی اور خاصان خدا کی تحریرات مین دیکھی بھالی باتونکا خلاصہ مجھ ناسمجھ کی فہم مین جو کچھ آیا ہی تمہیداً ہدیہ ناظرین کرتا ہون بات یہ ہی کہ نسبت لغت عرب مین نام ہے دو شئے کے ارتباط کا اور چونکہ مخلوق کو اپنے خالق جل و علی شانہ کیساتھ ربط ہی وہ ربط ایسا کہ جسکی کوئی انتہا نہین اسلیئے کہسکتے ہین کہ جسقدر اسماء صفات ہین اُسیقدر حق تعالیٰ اور اُسکے بندو نمین نسبتین قایم ہین مثلاً خالق و مخلوق مین نسبت خلق ہی رازق و مرزوق مین نسبت رزق ہی رحیم و مرحوم مین نسبت رحمت ہے علی ہذا این نسبتے واقع مین کوئی بھی خالی نہین اور خالی کیونکر ہو کہ خلو محال ہی اس نسبت کا سرسری علم جسکو نفس علم کہیں سب ذوی العقول کو حاصل ہی ورنہ ایمان ہی نہ رہے ظاہر ہے کہ ہر عامی سے عامی مسلمان حق تعالیٰ کو خالق و رازق و رحیم جانتا اور سمجھتا ہے بلکہ اس ربط کا علم کسی درجہ مین کفار کو بھی حاصل ہی کہ اصل فطرت ہی اگرچہ عند اللہ اتنی واقفیت معتبر اور کافی نہین سمجھی گئی اور اسیوجہ سے خطاب کفر کے مستحق اور عذاب دائمی کے سزاوار قرار پاے الغرض یہی ربط و نسبت جو حق تعالیٰ شانہ اور اُسکے بندہ مین قایم ہے صوفیہ کے نزدیک نسبت کے نام سے مشہور ہی اور اُسکے حاصل ہونیکے معنی یہ ہین کہ قلب مین راسخ و پیوست ہوکر موثر بنجاے اور وہ علم جو سرسری تھا علم یقین بنکر حضور کے درجہ پر پہونچ جائے جسوقت یہ اذعان بفضل اللہ تعالیٰ کسی بندہ کو

حاصل ہوجاتا ہے اُسوقت وہ سالک اصطلاح اہل اللہ مین صاحب نسبت کہلاتا ہے جسکا حصول محض وہبی ہے اگرچہ طرق ووسایل کسبی اور اختیاری ہین یُضِلُّ مَنْ یَّشَاءُ وَیَھْدِیْ مَنْ یَّشَاءُ

نوع انسان کو حق تعالیٰ نے طبایع مختلف عطا فرمائی ہین اور طبیعت چونکہ فطری امر ہے اسلئے اُسکی تبدیل انسان کے اختیار مین نہین پس نسبت معتبرہ پیدا ہونے پر بھی طبیعت وہی رہتی ہی جو اس سے قبل تھی مگر اُسکے آثار ومقتضایات پلٹ جاتے ہین مثلاً اگر طبیعت کسیکی تشدد پسند ہی تو صاحب نسبت بنکر بھی تشدد کا مضمون قایم رہیگا مگر ہان اوّل اہل حق کیساتھ تشدد اور سختی کا برتاؤ تھا تو اب عصاۃ اور اہل باطل پر تشدد ظاہر ہوگا یا مثلاً طبیعت مین بے پروائی تھی تو اوّل طاعات اور فکر آخرت سے بے پروائی تھی اب ایک فکر کے پیچھے پڑکر دنیا اور ساری مخلوق سے مستغنا ہوگا علیٰ ہذا القیاس تمام امور طبعیہ اسی مضمون کو جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہی کہ اشدّھم فی الجاھلیۃ اشدھم فی الاسلام۔

خلاصہ یہ ہی کہ نسبت معتبرہ کا اثر اخلاق وعادات پر تبدیل کے درجہ مین ظاہر ہوتا ہے کہ بدخصلتین زایل ہوجاتی اور نیک عادتین پیدا ہوجاتی ہین اور تمام خصایل رذیلہ خصایل حمیدہ سے بدلجاتے ہین مگر طبایع اور جملہ امور فطریہ پر صرف اتنا اثر پڑتا ہے کہ مصرف ومحل پسندیدہ بنجاتا ہے اور چونکہ طبایع بدرجات عدیدہ مختلف اور متنوع ہین اسلئے نسبت کے آثار بھی جنکو رنگہائے نسبت کہا جاتا ہی بکثرت پیدا ہوئے اور یہی تنوع کم فہم اور کوتاہ بینون کیلئے سبب محرومیت بنگیا کہ وہ اختلاف کو خلاف سمجھکر کسی نہ کسی گروہ کی شان مین بے ادب اور گستاخ بنگئے اور مقصود کی بے بہرگی کیساتھ انجام کار نفس ایمان مین حرمان نصیب قرار پائے اعاذنا اللہ منہ انسان کی طبیعت کا خاصہ ہی کہ تمثیل کیساتھ مضمون اچھی طرح سمجھ لیتا ہے اسلئے یون سمجھنا چاہئے کہ نور معرفت قلب سالک مین منزلہ چراغ کے ہے تاریک مکان مین یا کسی مکان مین اگر چراغ روشن ہو تو اُسکے چاندنے مین کاروبار کرنیوالا شخص جو کچھ کررہا ہے ظاہر ہے کہ دیکھا بھالا کام کررہا ہی اگرچہ خود اُسکو اپنی روشنی مین ہونیسے ذہول ہو اور اختتام کام تک اسکا خیال بھی نہ گذرا ہو کہ مین چاندنے مین بیٹھا ہون اسی طرح صاحب نسبت عارف اپنے قلب مین نور ہدایت کی مشعل لئے ہوئے جو کچھ کررہا ہے حق اور اجر وثواب کے کام کررہا ہے اگرچہ خود اُنکو اپنے افعال وحرکات کے صادر ہوتے وقت اس امر کی جانب توجہ بھی نہوئی ہو کہ میرے عضو کا یہ فعل قلبی روشنی سے مستفیض ومترشح ہوکر صادر ہوا ہے اس بنا پر اہل اللہ کے وہ حالات جو باقتضاے طبعی صادر ہوتے اور بظاہر غیر مستحسن معلوم ہوتے ہین قابل گرفت وموافذہ نہین ہوتے

اسلیئے کہ انکا منشا یعنی وہ قوت باعثہ جو اُس فعل کی محرض اور سبب قرار پائی ہی مستحسن بنچکی اور محمود تسلیم کرلیگئی ہی اسکو غلبہ حال کہتے ہین اور مغلوب الحال عقلاً و نقلاً بہر صورت معذور ہی یہ دوسری بات ہے کہ معذور کا اتباع اور اُسکے فعل کی تقلید غیر معذور کو عقلاً و نقلاً کسی حال صحیح و درست نہین طالب علم جسوقت اپنے اُستاد سے درسیات پڑھکر فارغ ہوتا اور اُستاذ اُسکو قابل اور اہل سمجھکر دستار فضیلت عطا کردیتا ہے تو گویا اسکی اجازت دیتا ہے کہ جو علم مجھسے حاصل کیا ہے اُسکو دوسرے دلومین ڈالو اور اس افاضہ کی جو تدبیر مناسب سمجھو اُسے اختیار کرو اسیطرح صاحب نسبت سالک جسوقت اپنے راہنما شیخ سے مجاز طریقت ہوتا ہے تو گویا مرشد اُسکو اجازت دیتا ہے کہ یہ نسبت مسلسلہ یعنی اذعان و علم یقین جو تمکو حاصل ہوا ہے اسکے طلبگار مسلمانون کے قلوب مین پیدا ہوجانیکا جو طریق مناسب سمجھو اُسکو عمل مین لاؤ اس اجازت کے بعد جب عملی حالت شروع ہوتی ہے تو شان ارشاد مین طبعی حذاقت و دانائی اور فطری ذکاوت و فطانت کو دخل ہوتا ہے اور ہر مرشد و عارف اپنی فہم و استعداد افاضہ کیموافق مریدین کی تربیت کرتا اور مخلوق کو تحصیل نسبت و توجہ الی اللہ مین مستفیض و فایز بناتا ہے اسدرجہ مین ممکن ہے کہ مرید عارف تشخیص طبایع مین جو شان ارشاد کا رکن اعظم ہے اپنے شیخ عارف سے اپنی حذاقت کے سبب بڑھجاے اور طریق تربیت مین تجدید و تخالف ان مسترشدین کے رشد و فلاح مین زیادہ مفید ثابت ہو۔

جنگ کا مقصود سب کو معلوم ہے کہ دشمن پر فتح پانا ہے پس جو تدبیر باقتضاے وقت و حال مناسب ہوتی ہی وہ عمل مین لائی جاتی ہے ممکن ہے کہ کسی زمانہ مین تیر و تفنگ سے یہ مقصود حاصل ہو اور دوسرے زمانہ مین توپ اور بندوق سے نیز یہ بھی ممکن ہے کہ دو بہادر سرداران فوج اس مقصود متعین کے حاصل کرنے مین اپنی اپنی تدبیر مختلف کرین اور تو تعلیم یافتہ کی تدبیر پرانے تجربہ کار کے خلاف ہو مگر یہ خلاف وہ خلاف نہین جسکو بغاوت و مخالفت کہتے ہین چنانچہ ظاہر ہی کہ مسائل شریعت و طریقت کی تعلیم کا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مین جو طریق تھا وہ آج نہین ہی اُس زمانہ مین اُٹھتے بیٹھتے چلتے پھرتے مسایل کا بتادینا اور ضروریات پر متنبہ کردینا یا رسالت مآب علیہ الصلوۃ والسلام کا اپنے خدام و منتسبین کو صرف اپنی صحبت مین بٹھالینا ہر دو مقصود کے انتہائی مرتبہ پر پہونچا دینے کو کافی تھا مگر آپکے بعد اُسی مقصود کے حاصل کرنیکو آپکے سچے جانشینوں یعنی آپکی مشعل ہدایت سے منور ہونیوالے خلفاء و ائمہ سنے اسی مقصود کے حاصل کرانے اور دوسرون تک پہونچانیکا دوسرا طریق اختیار کیا کہ تعلیم شریعت کیلیے

مدارس وقرٲت کتب درسیہ اور طریقت کیلئے ذکر و شغل و مراقبہ پس یہ خلاف وہ خلاف نہین جسکو بدعت کہا جاسکے اور ضلال و ضلال مین داخل ہو اسی طرح ہمیشا و رہر زمانہ مین اہل اللہ نے مقصود معین کے پھیلانے اور اسکے حصول و تحصیل سکے درپے ہوجانے پر اپنے جانشینون کو مختار و مجاز بنایا ہے کہ جو طریق مناسب سمجھو عمل مین لاؤ عام ہے کہ وہی ہو جو حصول کیوقت اپنے ساتھ برتا ہوا دیکھا ہے یا دوسرا آسان انداز تربیت وطریق ارشاد مین تجدید و تنوع کو شیخ یا مشایخ کا خلاف معیوب کہنا مقصود کے معین ہوتے ہوی کسطرح مناسب نہین اسلئے کہ زمانہ سراپا برکت سے آج تک اہل اللہ مین ہمیشہ ایسا ہوا اور قیامت تک قایم رہیگا

صاحب نسبت شیخ اور عارف باللہ مرشد چونکہ روحانی بیماریون کا معالج اور قلبی بد اعتدالیونکا مصلح طبیب ہے اسلئے تشخیص امراض و لحاظ طبایع اور تجویز دوا و طریق اصلاح مین جسطرح طبیب جسمانی کو اپنی حذاقت وفہم اور قوت فکریہ سے کام لینا پڑتا ہے ایسا ہی بلکہ اس سے زیادہ حکیم امت اور طبیب روحانی کو طالبین کی اندرونی حالت کے سنوارنے مین دانائی سے کام لینا پڑتا ہے اور یہ ظاہر ہے کہ ثمرہ علاج یعنی صحت و شفاء امراض کے درجہ مین جسطرح شاگرد طبیب کا اپنے استاد سے بڑھجانا ممکن اور واقع ہے اسیطرح اصلاح و رشد خلائق کی منفعت کے مرتبہ مین بسا اوقات صاحب نسبت مرید اپنے پیر سے بڑھجاتا ہے کہ فوق کل ذی علم علیم حق تعالیٰ شانہ کا فرمان واجب الاذعان ہے۔

مقدمات مذکورہ کے ملحوظ نظر رہنے پر یہ امر واضح ہوجائیگا کہ کسی شیخ کی شان ارشاد کا تذکرہ جسمین روشن چراغ کے چاندنے مین واقع ہونیوالے حرکات و سکنات اور تدابیر و معالجات کا بیان کرنا لازمی ہے دیگر حضرات کی توہین و تنقیص یا معاذاللہ ہتک و بے حرمتی سے بمراحل دور ہے چونکہ حصہ اول کے بعض مضامین پر اسی اصل پر مرتب ہونیوالے عوام کے بعض شبہات سننے مین آئے اسلئے بصورت تمہید تربیت کے عنوان مین اس توضیح کی ضرورت ہوئی تاکہ معلوم ہوجاسے کہ جو شخص اس فن شریف سے ادنیٰ مناسبت رکھتا ہو وہ سمجھ سکتا ہے کہ اہل اللہ کے طبایع کا اختلاف رنگہاے نسبت کا تنوع خداداد حذاقت و تفقہ کی فطرۃً کمی بیشی اور خدمات و مناصب کا تفرقہ و تعدد امور دیگر ہین اور نفس نسبت کا حصول یا ولایت و کمال علم دوسری چیز ہے اگر چودہوین صدی کے کسی قطب الارشاد کے تذکرہ مین یہ بات لکھی جاسکے کہ حق تعالیٰ نے اسکو مرجع خلایق بنایا اور تلقین مین وہ برکت و شفا عطا فرمائی کہ دیگر اہل اللہ کی صحبت سے مستفیض نہو سکنے والے بھی انجام کار یہان حاضر ہوکر بامراد و کامیاب

ہوئے تو اس تقریر سے ہمعصر یا گذشتہ اولیاء اللہ کی گستاخی و بے ادبی کا الزام لگانا اُس شخص کا کام ہے جسکو اس علم شریف سے مناسبت نہین پائی مگر قلیل اور کمزور۔

حضرت امام ربانی قدس سرہ آمین شک نہین کہ اپنے زمانہ مین اہل شریعت وطریقت کے مقتدا و پیشوا اور دونون شریف علم وفن کے امام تھے۔ ظاہری علم مین جسطرح آپکو وہ مجتہدانہ مرتبہ عطا ہوا تھا جسکے سبب آپ مرجع علماء بنے باطنی علم مین بھی اسی طرح آپکو وہ مجددانہ بلند و عالی درجہ عطا ہوا تھا جسکی وجہ سے اولیاء زمانہ کے آپ مربی و سرپرست قرار پائے آپکی نسبت کا رنگ اسدرجہ لطیف تھا کہ اُسکا ادراک لوگون کو دشوار تھا۔ نیابت نبوت اور منصب ارشاد وہدایت نے چونکہ آپکا سراپا عبد اور بندہ معبود تعالےٰ شانہ ہونا ظاہر کردیا تھا اسلئے آپ امتثالاً للامر سچے طالب کو بیعت کرنے مین تامل نفرماتے تھے مگر تاہم آپکی طبعی غیرت اور نسبت کی لطافت چاہتی تھی کہ مرید جبتک سرتا پا طلب نبنجائیگا اور مقصود کو قابل قدر محبوب سمجھکر اُسکی طلب اور لوہ مین بےچین نہوگا اُسوقت تک مراد یاب نہوگا۔ آپکی سوانح شریفہ مین ایک واقعہ بھی شاید نہ ملے جسمین یہ ظاہر ہوتا ہو کہ آپنے کسی کو اُسکی درخواست کے بغیر کچھہ بتایا ہو۔ اس مضمون مین آپکی غیرت یہانتک بڑھی ہوئی تھی کہ تعلیم وتلقین مین کسی درمیانی شخص کا توسط آپکو ناگوار گذرتا اور سعی وسفارش مکروہ معلوم ہوتی تھی ایکمرتبہ حضرت مولانا خلیل احمد صاحب دام مجدہٗ حاضر آستانہ ہوئے آپکے ہمراہ عزیز محمد یامین سلمہ آپکے داماد بھی تھے اُنہون نے حضرت مولانا سے عرض کیا کہ مجھے اعلحضرت سے بیعت کرادیجے چنانچہ موقع پاکر حضرت مولانا نے عرض کیا کہ محمد یامین داخل سلسلہ ہونا چاہتا ہے حضرت قدس سرہٗ نے خفیف اعراض کیساتھہ ارشاد فرمایا "خود بہکا کر لائے ہونگے"؟ مولانا دام مجدہ نے جرأت کرکے عرض کیا کہ حضرت مجھے تو اس امر مین ایسی غیرت ہے کہ کبھی اشارۃً بھی کسی سے یون کہنا گوارا نہین کہ حضرت کی طرف رجوع کرو۔ مین تو اپنے شیخ کو آفتاب سمجھے ہوئے ہون لاکھہ دفعہ کسیکا جی چاہے وہ آستانہ پر حاضر ہو ورنہ جہان چاہے مارا پھرے کسیکو بہلانے پھسلانے اور اپنے شیخ سے بیعت کیطرف توجہ دلانے مین مجھے تو سخت عار آتی ہے" حضرت مولانا دام مجدہ ارشاد فرماتے تھے کہ جسوقت مین یہ عرض کررہا تھا دیکھتا تھا کہ حضرتؒ کے چہرہ مبارک پر بشاشت کے آثار ہین حضرت امام ربانی قدس سرہ کا اس تقریر پر مسرور ہونا صرف اسوجہ سے نہ تھا کہ آپکی نسبت لطیفہ اور طبع غیور کا منشا پورا ہوگیا بلکہ اسوجہ سے بھی کہ آپ اپنے روحانی بیٹے کی طبیعت کو اپنے طبع کے موافق پارہے اور نسبت سلسلۂ معتبرہ مین اپنا انداز بعد وصال بھی باقی

رہنے والا کانون سے سن رہے تھے وذلک فضل اللہ یوتیہ من یشاء۔

حضرت قدس سرہ کی غیرت پسند طبع کا یہ انداز عنوانات گذشتہ و آیندہ مین بیسیون واقعات سے ظاہر ہوجائیگا اور گو بعض اہل ارشاد کا ذوق اسکے خلاف بھی ہمیشہ رہا کہ بتکثیر جماعت حقہ کی محبت مین مغلوب ہوکر دوسرونکو اپنے شیخ کیطرف متوجہ کرنا پسندیدہ سمجھتے رہے مگر اسکو کوئی کیا کرے کہ آپکی طبع کا یہ رنگ نہ تھا۔ آپکی حمیت کا مقتضا یہ تھا کہ طالب کی ادنے کم رغبتی آپکو شاق گذرتی اور یون فرمادیا کرتے تھے کہ کوئی پوچھنے کیلئے آوے تو بتایا جاوے یون ہی کسی کے سر چپکنے کی تو ضرورت نہین ہے چونکہ یہ امر طبعی ہے اسلئے ہر دو فریق اپنے خیال پر ماجور و مثاب ہین تاہم یہ ضرور ہے کہ حضرت قدس سرہ کے اس طبعی امر کا اثر آپکے متوسلین پر اچھا پڑتا اور نفع دن بدن بڑھتا جاتا تھا۔

آپکے اس طبعی انداز اور رنگ نسبت کا اقتضا یہ تھا کہ متوسلین کی تعداد بہت ہی کم ہوتی اور پھر منتفع اور فایز المرام تو بہت ہی قلیل نکلتے مگر یہ حق تعالی کا محض فضل اور آپکی کرامت ظاہرہ تھی کہ متوسلین اور فایزین کی شمار سیکڑون ہزارون بلکہ لاکھون تک پہونچگئی اسی کو برکت منجانب اللہ اور شفا خداداد سے تعبیر کیا جاتا ہے کہ اسباب کا مقتضی کچھ اور ہے اور نتیجہ و ثمرہ کچھ اور۔

آپ عموماً متوسلین کو بیعت کرنیکے بعد یہ تعلیم فرماتے تھے کہ فجر و مغرب کی نماز کے بعد سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ سو سو بار پڑھ لیا کرو اور ایک تسبیح استغفار کی جسوقت فرصت ملے پڑھ لو اور اگر سوتے وقت یعنی بعد نماز عشا تمام کاروبار سے فارغ ہوکر پڑھا جائے تو بہتر ہے۔ استغفار کوئی مخصوص نہ تھا جو الفاظ بھی ہون وہ پڑھے جائین بعض متوسلین کو آپنے فرمایا کہ سوتے وقت کم سے کم دس مرتبہ پڑھا کرو اسکے بعد یہ بھی ارشاد فرمایا کہ "یا اللہ میری توبہ ہے" اس طرح کہنا بھی کافی ہے غرض جس طرح اور جن الفاظ سے توبہ استغفار کرلے بہتر ہے تاہم سید الاستغفار کیساتھ آپکو زیادہ انس تھا اسلئے کہ وہ حدیث مین منقول ہے اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الَّذِیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ

نیز عموماً متوسلین کو درود شریف پڑھنے کی تعلیم فرماتے تھے کہ کم سے کم تین سو مرتبہ روزانہ پڑھا جاوے اور اتنا نہو سکے تو ایک تسبیح مین تو کمی نہونی چاہئے آپ فرمایا کرتے تھے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا بہت بڑا احسان ہے پھر آپ پر درود بھیجنے مین بھی بخل ہو تو بڑی بے مروتی کی بات ہے درود شریف آپکو زیادہ تر پسند وہ تھا جو نماز مین پڑھا جاتا ہے اور اسکے بعد وہ الفاظ صلوۃ وسلام جو احادیث مین منقول ہین

باقی دوسروں کے مؤلفہ درود تاج وغیرہ عموماً آپکو پسند نہ تھے بلکہ بعض الفاظ کو دوسرے معنی کا موہم ہونیکے سبب خلاف شرع فرمادیتے تھے۔ یہ اوراد قریب قریب تمام متوسلین کو آپ نے تعلیم فرمائے اور چونکہ متوسلین کی فراغت و مشغولیت کے حالات مختلف تھے اسلئے مقدار کی کمی بیشی انکے حسب حال آپ فرمادیا کرتے بلکہ اجازت دیدیا کرتے تھے کہ جسوقت ہوسکے اور جتنا بھی بسہولت ہوسکے پڑھا کریں البتہ دو امر پر آپکی توجہ زیادہ تھی ایک یہ کہ گو تھوڑا کام کیا جائے مگر نباہ کر یا التزام کیا جائے آپنے بارہا فرمایا کہ وہ قلیل جسکا نباہ ہو بہتر ہے اُس کثیر سے جو کبھی ہو اور کبھی نہو دوم یہ کہ جو وقت کسی ورد کا تجویز کیا جائے اُسکی پابندی کیجائے اسمین یہ بھی مصلحت ہے کہ انضباط وقت معمولات کے نباہ کا وسیلہ بنجاتا ہے اور ورد قضا نہین ہونے پاتا برخلاف اسکے کہ وقت معین نکیا جائے اسمین اکثر سہو و نسیان پیش آجاتا ہے اور نباہ نہین ہوتا۔

اوقات مختلفہ مین جسطرح ادعیہ ماثورہ کے آپ پابند تھے اسی طرح اپنے متوسلین کا پابند بنانا آپکو پسند تھا اور وقتاً فوقتاً تعلیم بھی فرماتے تھے مثلاً مسجد مین داخل ہوتے وقت پڑھا جائے رب اغفرلی وافتح لی ابواب رحمتك اور باہر نکلتے وقت رب اغفرلی وافتح لی ابواب فضلك پاخانہ جاتے وقت پڑھا جائے اللھم انی اعوذ بك من الخبث والخبائث اور باہر نکلتے وقت غفرانك الحمد للہ الذی اذھب عنی الاذی وعافانی اگر کسی مریض یا پریشان حال پر نظر پڑے تو پڑھا جائے الحمد للہ الذی عافانی مما ابتلاك بہ وفضلنی علی کثیر ممن خلق تفضیلا سوتے وقت داہنی کروٹ لیٹکر آیۃ الکرسی معوذتین اور آخر آیات سورۃ البقرہ پڑھی جائین اور اسکے بعد اللھم باسمك اموت واحیی صبح کو جاگتے وقت الحمد للہ الذی احیانا بعد ما اماتنا والیہ النشور غرض جملہ حالات اور حرکات و سکنات مین حدیث کے اندر وارد ہونیوالی دعائین آپ خود پابندی کیساتھ پڑھنے کے عادی تھے اور اپنے متعلقین و متوسلین کو اسی کی تعلیم فرماتے تھے اسکے بعد اگر طالب آگے بڑھنا چاہتا اور سلوک کا متمنی ہو کر ذکر کا ملتجی ہوتا تو آپ ذکر و شغل تعلیم فرماتے اور پوری توجہ کیساتھ اُسکی رہبری فرمایا کرتے تھے اذکار و اشغال مین آپ کسی خاص طریق کے پابند نہ تھے طالب کی طبیعت کا رنگ دیکھکر اُس کی تربیت فرماتے اور جو صورت اُسکے لئے انفع اور انسب خیال فرماتے وہ عمل مین لایا کرتے تھے کسیکو چشتیہ خاندان کی تعلیم فرماتے اور کسیکو نقشبندیہ کی اور کبھی دو دو خاندانونکی مجموعی تعلیم ترکیب کیساتھ سے عمل مین لاتے اور مرکب شغل کا پابند بنایا کرتے تھے۔

آپکا مجتہدانہ انداز کسی خاص طرز مین محدود نہ تھا آپکی حذاقت و رسائی ذہن اور فراست و خداداد استعداد اسدرجہ بڑھی ہوئی تھی کہ مناسب طبع کی تشخیص مین غلطی نہونے پاتی تھی بہتیرے قصے ایسے پیش آئے کہ کسی شخص کو آپنے چشتیہ تعلیم کے مناسب پاکر اس خاندان کی تعلیم شروع فرمائی اثناء تعلیم مین طالب کو دوسرے اہل اللہ کی خدمت مین حاضر ہونیکا اتفاق ہوا تو اُنھون نے یا تو اول ہی تصدیق فرمائی اور یا دوسری تعلیم شروع کرانے پر جب اثر خلاف طبع دیکھا تو پہلی تعلیم پر لوٹا کر یہ الفاظ فرمائے کہ تمھین وہی تعلیم نفع دیگی جو حضرت مولانا نے فرمائی ہے۔

ایک مقصود کے حاصل کرنیکے متعدد و ان گنت طریقون مین آپکا طریق تربیت اسدرجہ اسلم تھا کہ راہزنی و قطع کا اندیشہ کمزور پڑگیا تھا شاقہ محنتین چلہ کشیان ریاضات اور کثرت نوافل و عبادات کا اہتمام آپکی تعلیم مین نظر نہین آتا آپکی عالی نظر سالک کو ذات حق تعالی شانہ کیطرف توجہ دلانیکی جانب زیادہ متوجہ تھی جسکے طرق مختلفہ مین یہ طریق آپنے زیادہ پسند فرمایا تھا کہ ذکر اللہ سے تمام تعلقات ماسوی اللہ مغلوب ہوجائین اور ایسے دب جائین کہ گویا کسی سے کوئی علاقہ ہی نہین ہے آپ سالک کو دوازدہ تسبیح تعلیم فرماتے اور اتنا اہتمام کرایا کرتے تھے کہ اگر شب کو نہو سکے تو دن کو پوری کیجائین اور آج نہو سکین تو کل کو قضا کیجائین بالجہر نہو سکین تو آہستہ آہستہ ہون بیٹھکر نہ پڑھی جاسکین تو لیٹ کر پوری کیجائین وضو قایم نہ رہسکے تو بے وضو پڑھ لیجائین غرض جہانتک ممکن ہو اور جسطرح بھی ہوسکے ناغہ نہ کیجائین اسکے بعد جب سالک کو ذکر اللہ کیطرف رغبت پیدا ہوجاتی تو اسم ذات اَللّٰہ اَللّٰہ یا نفی اثبات لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ کی تعداد بڑھاتے اور ایکہزار سے بارہ ہزار بلکہ چوبیس ہزار تک ذکر بالجہر کی تعلیم فرمایا کرتے تھے اسکے ساتھ ہی پاس انفاس تلقین فرماتے اور سانس کی محافظت بذکر اللہ کا طریق سمجھاتے تھے۔

کسی طالب کو پاس انفاس کی جگہ ذکر قلبی تعلیم فرماتے اور چونکہ ذکر لطیفہ قلب محدود نہین اسلئے بلا تعین عدد و شمار ہر وقت اس خاص دہیان مین لگادیتے تھے۔ اس تعلیم کی چند روزہ تعمیل پر جو کیفیت کالبد خاکی کے اندرونی و بیرونی گوشت و پوست اور نیز قلب کو حاصل ہوتی تھی وہ بیان کی حد سے باہر ہے نہ اسکے بیان کی کسی مین قدرت ہے نہ اسکے اظہار کی ضرورت یہ ابتدا تھی اُس جمال جہان آرا سے تعلق محبت کی جسکے لقا کی تمنا مین سیکڑون بندگان خدا کو تخت و تاج پر خاک ڈالنی سہل معلوم ہوئی اور مقدمہ تھا اُس شاہنشاہی اطاعت کی لذت کا جسکے پیچھے پڑکر آباد جسم کی ویرانی کو ہزارہا مخلوق نے منتہاے مرادات سمجھا کہ اِنَّ الْمُلُوْکَ اِذَا دَخَلُوْا

قَرْيَةً أَفْسَدُوهَا وَجَعَلُوا أَعِزَّةَ أَهْلِهَا أَذِلَّةً

پاس انفاس یا ذکر قلبی کا اثر جب آپ اپنے متوسل سالک پر محسوس فرماتے تو مراقبہ حضوری و معیت تعلیم فرماتے یا جو شغل اُسکے لئے نافع خیال فرماتے وہ اُسکو بتلاتے تھے اس مختصر اور چند روزہ تعلیم کے آثار و ثمرات جو کچھ پیدا ہوے وہ اُنکے دلون سے پوچھئے جنپر یہ قصے گذرے مگر اُنکی زبانون پر بھی قفل لگے ہوئے ہین اُنکو حاجت کیا کہ بیان کرین ہان اتنا ظاہر ہے کہ طاعات کیساتھ اُنس بڑہتا اور معصیت سے تنفر و استکراہ زیادہ ہوتا چلا جاتا تھا شرم و حیا کا مضمون پیدا ہو کر حق تعالیٰ شانہ کی نافرمانی مین چھپے اور کھلے تامل ہونے لگتا اور کوئی روکنے والا دربان بنکر قلب پر کھڑا ہوجاتا تھا کہ ماسوی اللہ کو آنے سے روکتا تھا ذکر کا لطایف مین سرایت ہوتا اور دل و دماغ ہی کو نہین بلکہ بدن کے روئین روئین اور بال بال کو ایک ایسا حظ حاصل ہونے لگتا تھا جسکی کیفیت بیان نہین ہوسکتی اخلاق رذیلہ آہستہ آہستہ خود بخود کمزور ہو ہو کر معدوم بنتے جاتے اور اخلاق حمیدہ سہج سہج قوت پا پا کر راسخ اور مستحکم الاصل ہوتے جاتے تھے۔ دلکو ایک بیکلی محسوس ہوتی تھی گویا کسی شے کا متلاشی اور طلبگار رہے قلب مین ایک ٹوہ اور تمنا محسوس ہوتی کہ خارج از فہم و ادراک ذات وراء الوراء کے بندہ بننے کی سچی آرزو ہے یہانتک کہ وہ نور حاصل ہوجاتا جسکو نسبت سے تعبیر کرتے ہین اور وہ حضور قایم ہوجاتا جسکو یادداشت کے نام سے موسوم کرتے ہین۔

اسمین شک نہین کہ متوسلین کی طبائع کے اختلافات کی بنا پر آپکی تعلیم کے آثار بھی مختلف ظاہر ہوتے تھے کوئی کسی رنگ پر چلتا تھا اور کوئی کسی انداز پر کسی پر کوئی کیفیت پیدا ہوتی تھی اور کسی پر کوئی حالت نمودار۔ یہ حضرت قدس سرہ کا کمال علو تھا کہ سب کا نباہ اُنکی کیفیات طبایع کے موافق کرتے اور ہر ایک کی تکمیل اُسکے انداز و طرز پر فرماتے تھے واردات جن سے سالک کا قلب بہت کم خالی ہوتا ہی آپکے متوسلین پر عجیب عجیب غریب انداز پر واقع ہوتے اور آپ ہر منتسب کو اُسکی حالت اُسکے ذوق اُسکی طبیعت اور اُسکے ادراک و فہم کے مطابق اُسکی رہنمائی فرما کر اوپر چڑھاتے اور آگے بڑھاتے تھے۔

حق تعالیٰ نے مخلوق کے انداز و خواص جُدا رکھے ہین کسی درخت کا نشو و نما کھلے آفتاب کی شعاعون کا محتاج ہے اسلئے عالم آشکارا ہونے سے اُسکو مضرت نہین اور کسی سایہ پرور درخت کی شادابی و سرسبزی اخفاء و کتمان کی حاجتمند ہے کہ کھلی ہوئی دھوپ سے کمہلاتا اور مرجھایا جاتا ہے۔ چونکہ قلبی واردات کتمان پسند اور تستر و اخفا دوست ہونیکے سبب اسی درجہ مین ہین کہ اُنکو زبان سے نکالکر عالم آشکارا نہ بنایا جائے

اسلیئے مین کسی صاحب حال کی حالت بیان نہین کرسکتا۔ مؤلف ناکارہ کا منصب سوانح مین اپنے احباب کی زبانی سنی سنائی باتون کے بیان کردینے کا ہے مگر اس مبحث مین خود کچھہ آیا نہین اور دوسرون نے کچھہ سنایا نہین اور اگر ادھر ادھر سے کچھہ معلوم ہوا تو اُسکے اظہار کی اجازت نہین ملی اسلیئے واقعات غریبہ ولطائف عجیبہ وثمرات نادرہ وواردات غیبیہ کے اظہار سے یہ عنوان خالی رہا تکملہ عنوان کیلیئے اتنا عرض کرنا ضرور ہے کہ حضرت قدس سرہ کے دامان عاطفت مین پرورش پانیوالے متوسلین کے قلوب پر عجیب عجیب واردات طاری ہوتے تھے مبشرات منامیہ اور رویاے صالحہ سے انکی تسلی جدا کیجاتی آکابر سلاسل وراہنمایان خاندان کے فیوضات وبرکات کے آثار جدا محسوس ہوتے۔ کہین جوش وولہ اپنا رنگ جماتا اور کہین سکر وتحیر اپنا کیف دکھاتا تھا کسی پر قہقہہ کی کیفیت غالب ہوتی کہ جاو بیجا ہنسنے اور کھلکھلانے مین بےبسی اور کسی پر گریہ کی حالت طاری ہوتی کہ بجز آٹھ آٹھ آنسو رونے اور رخسارہ وسینہ کو آنسوؤن سے دُھونیکے دوسرا کام نہین جس زمانہ مین حضرت قدس سرہ بیمار تھے اور طبیب نے جنگلی کبوتر کا گوشت آپکی غذا قرار دے رکھی تھی اس خدمت کو آپکے ایک خادم نے اپنے ذمہ لے رکھا تھا اُن پر حالت قہقہہ غالب تھی کہ جہان بیٹھتے قہقہے مارتے اور ہنستے ہنستے لوٹے جاتے تھے حضرت کے سامنے حاضر ہوتے تو منہ مین کپڑا ٹھوستے اور قہقہہ کے ضبط کی کوشش کیا کرتے تھے مگر پھر بھی کبھی آواز نکل ہی جاتی تھی ایکبار جنگلی کبوتر پکڑنے جنگل گئے ایک غار نظر پڑا ہمراہی سے یہ کہکر کہ یہان ضرور کبوتر ہین ہنستے ہوئے اُسکے اندر ہاتھ ڈالدیا اتفاق سے اُسمین کالا سانپ تھا وہ پھنپھنا کر باہر نکلا ساتھی خوفزدہ ہوکر ایکطرف ہوگئے مگر یہ کھڑے ہوئے قہقہے اُڑاتے رہے آخر ادھر اُدھر دو تین بار ہاتھ ڈالکر دو کبوتر نکال ہی لاسے اور قہقہے مارتے ہوئے واپس آگئے حضرت امام ربانی قدس سرہ نے صحت کے بعد انکا یہ قصہ سُنکر انکو دعا دی اور فرمایا بھائی جو کوئی کچھہ کرتا ہے اپنے ہی لئے کرتا ہے۔

ایک اور شخص تھے جنپر گریہ کا غلبہ تھا کہ مبہوت ومتحیر مجنونانہ وار چیختے اور چلاتے رہتے تھے عاشقانہ اشعار پڑھتے اور زار قطار بلبلا بلبلا کر روتے تھے گویا کسی غایت صدمہ سے مصدوم اور کمال کلفت مین مبتلا ہین کہ ضبط ناممکن اور صبر محال وممتنع ہے انکی زبان حال ہر وقت یہ شعر پڑھتی تھی کہ

| شدم از خویش بیگانہ نہ عقلم ماند نے ہوشم | کتاب حسن تو روزے قصنا میخواند در گوشم |
| --- | --- |

کوئی اس طلب مین پڑجانا ہی حصول مراد سمجھتا اور اس تمنا مین مرجانا ہی زندگی اور عین حیات یقین کیئے ہوئے تھا

| | | | |
|---|---|---|---|
| ؎ | برویش تا نظر کردم دل از کونین بر کندم<br>ز بستان وصال او اگر چہ نیستم حظے | بریدم از ہمہ عالم چو شد با دوست پیوندم<br>بتشریف خیال او بحمد اللہ کہ خرسندم | |

دن کی چمکتی شعاعون اور شب کی سنسان گھڑیون مین اگر زبان سے کچھ نکلتا تو یہ نکلتا تھا کہ ؎

| | |
|---|---|
| اگر فرہاد را حاصل نشد پیوند با شیرین | ہم آخر جان شیرینش برآمد در تمنائش |

بعض ایسے بھی تھے کہ حسرت و افسوس مین جان کھپاتے اور اشتیاق لقاء محبوب مین فنا ہوئے جاتے تھے بامراد ہوتے اور اپنے کو نامراد سمجھکر تڑپتے اور بزبان حال کہتے ؎

| | |
|---|---|
| آخر اے شاخ تر و تازۂ نو بر تا چند | خار حسرت خورم و جانب خرما بینم |

الغرض کسی کے باطن کا حال کیونکر بیان ہو کسی پر غلبہ خضوع تھا کسی پر غلبہ تحیر و تفکر کوئی درجہ صبر مین تھا کوئی دایم الحزن والبکا کسی پر آثار عشق و مودت تھے کسی پر آثار سکینہ و اطمینان قلب کوئی شغف وولہ مین سرگرم تھا اور کوئی غیرت و کتمان مین مشغول و منہمک ہان مطاوعت امر محبوب اور تمنائے حصول مطلوب بصورت امر مشترک سب کے حالات مین قائم اور جملہ کیفیات مین موجود تھا ہر سالک منتسب کسی حال مین مبتلا اور کسی کیفیت مین مغلوب کیون نہو زبان حال سے اپنے آقائے لاشریک کو مخاطب بناکر یون عرض کرتا تھا کہ ؎ تو بادشاہی من گدا ہر حکم کنی باشد روا + من بندۂ فرمان تو ہان تا چہ فرمائی کنم۔

امام ربانی قدس سرہ کی مقدس و بابرکت جماعت مین ایسے نفوس بھی تھے جو آپکی طبع کے مناسب طبع لیکر دنیا مین آئے اور نسبت عبدیت کے رنگ سے مانوس ہونیوالے انداز پر ابتدا سے انتہا تک قایم رہے نہ ان حضرات پر کبھی کسی حال کا غلبہ ہوا نہ کبھی کیفیت عارضہ کا طریان ایک سادہ اور عالمانہ طرز پر طاعت مین مشغولیت اور درس و تدریس یا تعلیم و تعلم شریعت مین مصروفیت اور حضور و یادداشت قایم ہو کر نسبت حاصل ہو گئی انکی کیفیت قلبی کا ثمرہ بجز اسکے کچھ نہ تھا کہ حق تعالی شانہ کے احکامات قضا و قدر کے سامنے سر تسلیم خم ہو گیا اور اپنی رضا و خواہش رضائے محبوب کے تابع ہو گئی ؎

| | |
|---|---|
| اگر مراد تو اے دوست نامرادی ماست | مراد خویش ازین بیش من نخواہم خواست |

مطاوعت و امتثال اوامر مین لذت آنے لگی اور بندہ نواز آقا کی بندگی سے غیبت ہو کر دل کا یون تقاضا ہوا کہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ؎ | از من گمان مبر کہ دل از دوست بر کنم<br>گر بشنوی کہ قلب فلانے مرد در غمت | تا جان در این تن است ہم از عشق میزنم<br>اول کسے کہ جان دہد اندر ہوا منم | |

آپ کے بعض متوسلین ایسے بھی تھے جن پر وجد اور حال کی کیفیت طاری ہوتی اور مسجد کے فرش پر گھنٹون لوٹا کرتے اور مستانہ وار چیخین مارا کرتے تھے اور بعض ایسے بھی تھے کہ اپنے بھائیون کی رقت و بیتابی کا یہ عالم دیکھکر حیران ہوتے اور سوچا کرتے تھے کہ یہ کیفیت کس طرح پیدا ہو جاتی ہے غرض اپنا اپنا نرالا رنگ تھا اور اپنا اپنا جُداگانہ انداز ایک حضرت امام ربانی قدس سرہٗ کا دم تھا کہ مختلف الطبائع اور مختلف الاحوال منتسبین کے حالات کی نگہداشت فرماتے اور ہر کیفیت کیساتھ اُسی کیفیت کے طرز کا برتاؤ فرما کر روحانی تربیت کیا کرتے تھے آپکی دلی خواہش تھی کہ قلب پر جو کیفیت وارد ہو اسکی قدر کیجائے اور عالم الغیب والشہادۃ کا احسان سمجھکر شکر گزاری کیساتھ اُسکا تحفظ کیا جائے ایکمرتبہ ایک شخص کے قلب پر ایک کیفیت طاری ہوئی جسکو وہ ضبط نکر سکے اور گونہ تفاخر کیساتھ اُسکا اظہار غیرون پر شروع کر دیا لوگون مین اسکا چرچا ہونا تھا کہ وہ کیفیت زایل ہو گئی ۔ نعمت کا زوال ایسا نہین کہ سالک کا قلب اُسکو ادراک نہ کرے اور تلملاوے نہین چنانچہ انھون نے حضرت کی خدمت مین اپنا حال لکھ بھیجا آپنے جواب تحریر فرمایا "لطیفہ غیبی مہمانیست نازک مزاج کہ بادنی بے التفاتی رو بیگرداند"۔

اسکے ساتھ ہی آپ اپنے متوسلین کو ان حالات و واردات کیطرف متوجہ نہونے دیتے بلکہ یون ارشاد فرمایا کرتے تھے کہ یہ امور مقصود نہین ہین اصل مقصود حق تعالیٰ شانہ کی اطاعت اور جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی لائی ہوئی شریعت کا اتباع ہے اس تعلیم کا یہ نتیجہ ہوتا تھا کہ آپکے متوسلین کیفیت حاصلہ پر بس نہین کرتے تھے جون جون واردات پیش آتے اُنکو غیر مقصود سمجھکر اپنے کام مین لگے رہتے اور آگے بڑھے چلے جاتے تھے یہان تک کہ وہی سادگی کا انداز یعنی اذعان و یقین کیساتھ بطوع و رغبت اتباع شریعت کا مضمون حاصل ہو جاتا تھا جسمین راہزن شیطان کی راہزنی کا اندیشہ کمزور ہے ۔ آپکے بعض متوسلین پر ابتدائی حالت مین وہ عجیب کیفیتین پیدا ہوئی ہین کہ دوسری جگہ بہت وقیع بنکر مشہور ہوتین مگر آپکے یہان کوئی کمال کا درجہ نہین سمجھا گیا اور آپنے جب فرمایا یہی فرمایا کہ توجہ نکرو۔ ایک شخص بذریعہ خط آپ سے بیعت ہوئے اور تحریری تعلیم پر ذکر مین مشغول ہو گئے چند روز مین اُن پر یہ کیفیت طاری ہوئی اولیا وسلاسل کی ارواح طیبہ سے لقا حاصل ہوا اور پھر یکے بعد دیگری انبیا علیہم السلام کی پاک روحون سے ملاقات ہوئی رفتہ رفتہ یون محسوس ہوتا تھا کہ سر سے لیکر قدم تک رگ رگ اور بال بال مین ارواح طیبات سے وابستگی ہے اسی حالت مین ایک مدہوشی اور سکر کا عالم

پیدا ہوتا جسمین مغیبات کا انکشاف اور مجلس سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی دربانی کا اعزاز حاصل ہوتا تھا بسا اوقات مجذوبانہ بیہوشی طاری ہوتی اور بے حس و حرکت پڑے رہتے مگر نماز کا وقت معین آتے ہی ہوش آجاتا اور فرائض پڑھتے ہی پھر بیہوشی طاری ہوجاتی تھی اسی بیہوشی مین کبھی بے اختیاری کی صورت مین دفعتًہ اوٹھ کھڑے ہوتے اور روٹی مانگتے تھے اور جسوقت ماحضر فورًا پیش کیا جاتا مجنونون کی طرح دو چار لقمے کھا کر آخری لقمہ تھوک دیتے اور بیہوش ہوجاتے تھے انداز سے یون معلوم ہوتا تھا کہ حکمًا کھاتے اور حکمًا ختم کرتے ہین مہینون انکی یہ حالت رہی اور حضرت کو اطلاع بھی کیگئی مگر جب جواب لکھا آپنے یہی لکھا کہ یہ سب امور غیر مقصود ہین یہان آنا ہو تو ساتھ لیتے آنا اور علم شریعت پڑھانیکی تدبیر کرنی چاہیئے چنانچہ انکے والد ماجد انکو لیکر گنگوہ حاضر ہوئے تو حضرت قدس سرہ نے اپنے پاس بٹھاکر گردن جھکالی حضرت کی اس توجہ کا اثر دیکھنے والون کو صرف اتنا معلوم ہوا کہ مغلوب الحال پر خواب کی حالت طاری ہوئی اور اونگھنے کے طرز پر گردن جھک کر گویا زمین سے لگ گئی چند لحظہ کے بعد حضرت بھی باتین کرنے لگے اور وہ بھی سیدھے سادے مسلمان ہوکر بیٹھ گئے آخر دیوبند کے مدرسہ مین طالبعلم بنے اور پھر کبھی کوئی کیفیت پیدا نہوئی مگر اسکے ساتھ ہی توجہ الی اللہ اور رغبت فی الطاعۃ مین ترقی ہوگئی۔

بعد مغرب صلوۃ الاوابین مین جسوقت آپ مشغول ہوتے تو بعض متوسلین پر اکثر کیف غالب ہوتا اور وجد مین آکر بیتابانہ چیختے ہوئے فرش پر لوٹا کرتے پُردرد اشعار پڑھتے اور محزون و غمزدہ دل سے استغاثہ کیا کرتے خصوصًا جسوقت آپ فارغ ہوکر چلنے لگتے تو بے اختیار فریاد کی آوازین بلند ہوتین اور عشاق جانباز باین الفاظ دھاڑین مارا کرتے کہ حضرت خدا کیواسطے رحم فرماؤ ترس کھاؤ آپ نہایت استقلال کیساتھ یہ کلمات سنتے اور چپکے چلے جاتے تھے چونکہ یہ احوال کسی درجہ مین وقیع نہ تھے اسلئے ظاہرًا کوئی توجہ اور التفات آپکا ظاہر نہوتا تھا مگر اسکے ساتھ ہی چونکہ نیک راستہ کے نظارے اور قابل تفریح منظر تھے اسلئے آپ بنگاہ نفرت بھی نہ دیکھتے تھے ظاہر ہے کہ جو کچھ پیش آتا تھا اسی پاک ذات کی طلب مین پیش آتا تھا جسکے لئے مخلوق نے جانین کھپادین بس طلب مین مرجانا بھی بمقتضائے ومن یخرج من بیتہ مھاجرا الی اللہ و رسولہ فقد وقع اجرہ علی اللہ کسی درجہ مین مطلوب کا حاصل ہوجانا ہی ہے اسلئے آپ کا جی چاہتا تھا کہ اچھا ہے اسی حالمین مرجائین اس موت پر لاکھ زندگیان قربان اور اس فنا کو ہزارون بقا پر ترجیح ہے ایک بزرگ نے آپکے ایک متوسل مغلوب الحال کی کیفیت لکھی اور اس حالت پر ترس کھاکر سفارش کی کہ

حضرت کی توجہ سے آنکھوں میں تکلیف کی حالت سے نجات ملجائے تو بہتر ہے آپنے پلنگ پر لیٹے ہوئے سارا خط اوّل سے آخر تک سُنا اور خاص لہجہ مین یون ارشاد فرمایا کہ اچھا ہے میان مر جائین اسی حال مین۔ اسکے بعد دوسری جانب کروٹ لیلی اور بات کو نسیًا منسیا بنا دیا ؎

| | |
|---|---|
| اے دل بہوش بر سر کارے نہ رسی<br>چون شانہ بزیر ارہ تا تن نہ نہی | تا غم نخوری بغمگسارے نرسی<br>ہرگز بسر زلف نگارے نرسی |

تڑپن اضطراب بیخودی بیتابی سب کچھہ تھا مگر آپکی نگہداشت کا ثمرہ تھا کہ جون جون صعوبت بڑہتی وون وون اشتیاق وصل کی آگ بھڑکتی اور بیابان ناپیداکنار مین مسافرت بے سرو سامانی کی ہر مشقت فوز مرام وحصول مقصود نظر آتی تھی طلب سے ہمت ہارتی نہ تھی اور مردانہ وار قدم پیچھے ہٹنے کے بجائے ہر لحظہ آگے بڑہتا چلا جاتا تھا ؎

| | |
|---|---|
| گرم صد دل بود ہر دم شود صد پارۂ از غم | بجنت ہر زمان شوقم بدیدارت بود افزون |

حال وجد اور کیفیات کے طریان وظہور پر چونکہ رخنہ اندازی شیطان کی رخنہ اندازی کا اندیشہ قوی تھا اسلئے منتسبین کے حالات مبارکہ کی آپ تصدیق فرماتے تسلی دیکر ڈھارس بندھاتے اور بڑی تاکید و اہتمام کیساتھ تمسک بالشریعت اور اتباع نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا امر فرمایا کرتے تھے آپنے ہمیشہ اپنی تحریر سے تقریر سے ترہیبًا وترغیبًا علمًا وعملًا اپنے تمام متوسلین اور خصوصًا اصحاب حالات ارجمند منتسبین کے دلو نمین یہ اعتقاد گویا پلا دیا تھا کہ شریعت مصطفویہ کا دامن عاطفت چھوڑ کر کوئی حالت اور کوئی کیفیت کیسی ہی لذیذ اور بھلی کیون نہ معلوم ہو ہیچ درہیچ اور قابل رد و طرد ہے ؎

| | | | |
|---|---|---|---|
| محال است سعدی کہ راہ صفا | توان رفت جز در پے مصطفےٰ | خلاف پیمبر کسے رہگزید | کہ ہرگز بمنزل نخواہد رسید |

سالک کو زمانہ سلوک مین جو کچھہ آپ تعلیم فرماتے تھے اُسکا خلاصہ صرف اسقدر تھا کہ حق تعالیٰ کی وہ سچی محبت سودا قلب مین راسخ ہو جائے جسکا ثمرہ ہر حال مین اتباع شرع اور قدم قدم پر محبوب رب العالمین کا اقتدا ہے اسلئے کہ حق تعالیٰ شانہ نے اپنی جانب وصول اور اپنے حصول کا یہی ایک طریق بیان فرمایا اور وحی متلو بناکر صادق ومصدوق محبوب کی معرفت ہم تک پہونچایا ہے اسی طریق کی تعلیم کا خلاصۃ الانبیا سرور عالم کو حکم دیا گیا تھا اور اسکی یاد دہانی اپنے منتسبین کو امام ربانی فرمایا کرتے تھے پس اگر یون کہا جائے کہ آپکی تعلیم نائب رسول ہونیکی وجہ سے نیابۃً اسی امر کی تبلیغ وترویج تھی جسکو آیہ مقدسہ قُل اِن

کُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰہَ فَاتَّبِعُوْنِیْ یُحْبِبْکُمُ اللّٰہُ مین ذکر کیا گیا ہے تو بیشک حق ہے۔
آپ اپنے متوسلین کی اصلاح و ترقی حال سے کبھی غافل نہین ہوتے تھے یون تو آپکی عملی حالت اور سرتاپا آپکا وجود باجود مستقل طور پر راہبر اور رہنما تھا کہ ہر خادم آستانہ کو آپکے اتباع کی رغبت ہوتی اور کام مین مشغولیت اور زہادہ محافظت کی ہمت بڑہتی تھی مگر آپ اسپر اکتفا نفرماتے اور زبانی نصیحت و ترغیب اور باطنی تصرف و توجہ سے خدام کی معاونت فرمایا کرتے تھے ایک شخص ولایتی آپکی خدمت مین رہتے اور ذکر شغل کیا کرتے تھے چند روز بعد اُن پر ایک کیفیت پیدا ہوئی کہ حضرت امام ربانی قدس سرہ کا چہرہ مبارک اُنکو بدر کامل سے زیادہ روشن اور چمکتا ہوا آفتاب جیسا معلوم ہوتا تھا جسکے سبب حب شیخ بڑہتی اور رغبت و اعتقاد کا مضمون مستحکم ہوتا تھا یہ صاحب جسوقت اہل خانقاہ کے پاس آتے تو اُنسے دریافت کیا کرتے کہ مجھے تو حضرت کا چہرہ ایسا روشن معلوم ہوتا ہے تمکو بھی معلوم ہوتا ہے یا نہین؟ خانقاہ مین رہنے والے ذاکرین شاغلین پر کیا ضرور ہے کہ یکسان حالت طاری ہو جب دوسرون سے نفی کا جواب سنا تو شیطان نے تفاخر و تکبر کا مضمون دل مین ڈالا اور انکو یہ خیال پیدا ہوا کہ ذکر کا جو اثر مجھپر طاری ہوا یہ سب لوگ اُس سے محروم ہین میری محنت مقبول ہوگئی اور مجھے بڑی بات حاصل ہوگئی اس وسوسۂ واہیہ کا یہ اثر ہوا کہ ذکر و شغل مین کسل و کاہلی پیدا ہوگئی دو ایک دن اس حال مین گذرے ایک رات عشا کے بعد حضرت کے پاؤن دبا رہے تھے چند خدام اور بھی تھے کہ انہین صاحب نے دریافت کیا کہ حضرت اللہ تعالےٰ فرماتا ہے یُسَبِّحُ لِلّٰہِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ اس آیت مین لفظ ما عام ہے جملہ اشیاء ذی روح و غیر ذی روح کو تو کیا ساری چیزین خدا کی تسبیح کرتی ہین؟ آپنے ارشاد فرمایا ہان جمیع اشیا حق تعالیٰ کی تسبیح کرتی ہین یہانتک کہ چیونٹی اپنے بھٹ مین اور یہ حالت اکثر سالکون پر منکشف بھی ہوئی ہے کہ ہر چیز سے اللہ کا ذکر نکل رہا ہے لیکن انسان ہی ایسا کم ظرف ہے کہ ایک دو دن ذکر کرکے پھول جاتا اور یون سمجھنے لگتا ہے کہ مین کچھ ہو گیا کچھ انوار معلوم ہوئے اور کہدیا کہ مین بھی کسی رتبہ پر پہونچ گیا یاد رکھو ایسے خیالات مردود بارگاہ بنا دیتے ہین حق تعالےٰ کے ہمپر اتنے احسان ہین کہ ایک نعمت کا شکریہ بھی کسی طرح ادا نہین کرسکتے تھوڑا بہت ذکر شغل کرکے اپنے کو مقرب اور کسی درجہ کا مستحق سمجھنا تو کیونکر صحیح ہو سکتا ہے اسکے بعد یہ قصہ بیان فرمایا کہ پچھلے زمانہ مین ایک شخص بڑا عابد زاہد تھا اسنے اپنی ساری عمر اللہ تعالیٰ کی عبادت مین گذاری اور عبادت

بھی اخلاص سے کرتا تھا ہماری تو عبادتین ہی کیا ہین کہ ریا بھرا پڑا ہے اس شخص کی عمر ہزار سال کی
تھی اتنا کثیر زمانہ ہمہ تن اللہ کی یاد مین صرف ہوا آخر وقت مین مرنے سے قبل اسکے دلمین یہ خطرہ
آیا کہ مین نے حق تعالیٰ کی عبادت بہت کی ہے ساری عمر اُسکی یاد مین مشغول رہا ہون مجھے خدا کے
یہان بڑا مرتبہ ملیگا جب وہ شخص مرگیا اور حق تعالیٰ کے حضور مین پیش ہوا تو ملائکہ کو حکم دیا گیا کہ اسے
جہنم مین جھونکدو فرشتے حکم کے بندے اُسکو کشان کشان لے چلے اسنے عرض کیا کہ بار الہا مین نے
تیری عبادت ہزار برس کی ہے مین تو جنت کا مستحق تھا اُسوقت فرشتون کو حکم ہوا کہ اچھا ساحل جہنم
پر کھڑا رکھو چنانچہ وہ دوزخ کے کنارہ کھڑا کر دیا گیا اُسوقت اُسکو بڑی شدت کی پیاس لگی بیتاب ہو کر
اُسنے عرض کیا کہ اے میرے پروردگار معبود مجھے پانی پلا دینے کی اجازت دیجیے کہ مین پیاس کے مارے
مرا جاتا ہون حق تعالیٰ نے فرشتون کو حکم دیا کہ اس شخص سے کہو یہان پانی مُفت کا نہین ہے ہزار سالہ
عبادت کے معاوضہ مین ایک کٹورا پانی خریدنا چاہے تو خرید لے ورنہ خاموش رہے یہ سُنکر اس پیاسے
عابد نے بڑی خوشی سے عرض کیا کہ مجھے منظور ہے پانی تو ملجائے کہ جان بچ جاسے اگر کئی ہزار سال
کی عبادت بھی قیمت قرار دیجاتی تو مین غنیمت سمجھتا اور منظور کرتا اُسوقت حق تعالیٰ نے ملائکہ سے
ارشاد فرمایا کہ اس شخص سے پوچھو دنیا مین ہزار سال تک ہزارہا کٹورے ٹھنڈے اور میٹھے پانیکے پی چکا
ہے پہلے اُسکی قیمت کا حساب کر دے اسکے بعد اس ایک کٹورے کے بدلہ ہزار سال کی عبادت لے لیجائیگی۔

یہ حکایت نقل فرماکر حضرت امام ربانی نے ارشاد فرمایا سو میان ہم تو حق تعالیٰ کے عطا فرمائے
ہوئے ایک کٹورہ پانی کا بھی شکریہ ادا نہین کر سکتے جو ہزارہا سال کی عبادت کے معاوضہ مین بھی ارزان
ہے چہ جائیکہ ہزارہا انعام اور لکھو کھا احسانات ملا انسان پہلے پیشگی لی ہوئی تو بیباق کردے تب ہی آیندہ
چڑھاؤ کا استحقاق قایم کرے" آپکی اس تقریر سے مخاطب متوسل کے دل سے شیطانی وسوسہ ایسا
نکلا کہ نام کو بھی اثر باقی نہین رہا اس قصہ کے چندروز بعد ان پر گریہ کی حالت طاری ہوگئی اور اپنی
بیچمدانی و ناکارگی کا اذعان بڑھتا چلا گیا۔

بعض متوسلین پر جبکہ ذکر و شغل کا اثر اپنے خیال مین ظاہر ہوتا نہ دیکھتے تو شیطانی رخنہ اندازی
یاس کی صورت مین ہویدا ہوتی اور یہ وسوسہ پیدا ہوتا تھا کہ مہینون گذر گئے کوئی کیفیت اور کسی قسم کی
لذت ہی محسوس نہین ہوتی آیندہ ہی کیا اُمید ہے اس نقص کو آپ اُمیدین بندھا کر اور بڑھاوے چڑھاوے

دیکر رفع فرماتے اور اُنکی فہم وسمجھ کے موافق یون ارشاد فرمایا کرتے کہ بعض اہل اللہ کو کئی کئی برس کے بعد خفیف سا اثر محسوس ہوا حضرت جلال تھانیسری رحمۃ اللہ علیہ نے درس تدریس چھوڑ کر دو سال برابر ذکر بالجہر کیا اور کوئی اثر محسوس نہوا بجز اسکے کہ صوت سرمدی کا شروع معلوم ہوتا تھا اپنے شیخ حضرت شیخ الشیوخ عبدالقدوس رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت مین اپنا حال لکھا کہ حضرت برابر دو سال سے ذکر مین محنت کر رہا ہون اور حضرت کو معلوم ہے کہ درس تدریس چھوڑ کر مین نے اس کام کو شروع کیا ہے لیکن ابھی تک ذکر کا کچھ اثر معلوم نہین ہوتا فقط ایک آواز سر سے ذرا ذرا آتی ہے" شیخ نے جواب تحریر فرمایا گھبراؤ مت استقلال کیساتھ کام کئے جاؤ ہر چند کہ دیر ہست آہو بچنگ شیر است الخ

حضرت امام ربانی قدس سرہ اس قسم کی حکایات صالحین سے طالبین کی تسلی فرماتے اور متوسلین کی ہمت کمزور نہونے دیتے تھے بارہا آپ یہ شعر پڑھتے اور خطوط کے جوابات مین تحریر فرماتے کہ ؎

| کاندرین راہ کار باید کار | کار کن کار بگذر از گفتار |
|---|---|

آپ کے متوسلین مین وہ علماء جو آپکی تلقین کیموافق درس تدریس مین مشغول رہتے تھے یہی خدمت دین متین اُنکے لئے ریاضت ومجاہدہ اور ذکر وشغل کا کام دیتی اور مقصود پر پہونچا دیتی تھی بعض وقت ذکر و شغل مین رات دن لگے رہنے والے اہل صفہ کو یہ بھی خیال ہوتا کہ یہ لوگ گاہے ماہے حاضر خدمت ہوتے اور بہت کچھ لیجاتے ہین اور ہمین باوجود محنت ومشقت اٹھانے اور مہینون یہان پڑے رہنے کے کچھ حاصل نہین ہوتا حضرت امام ربانی ان وساوس پر مطلع ہوتے اور کسی دوسری تقریر کے ضمن مین ارشاد فرمایا کرتے کہ مقصود ذکر وشغل سے حق تعالیٰ کی یاد اور اُس طرف لگاؤ ہے چونکہ علماء کو درس وتدریس مین یہ بات حاصل ہوتی ہے اسلئے دل ودماغ کا یہ مجاہدہ اور شب و روز قال اللہ وقال الرسول مین لگا رہنا اُنکی اصلاح کا بڑا ذریعہ بنجاتا ہے علماء کو یون سمجھنا کہ ذکر شغل نہین کرتے سمجھ کی غلطی ہے۔

ایکمرتبہ آپکے کسی متوسل نے شکایت کی کہ ذکر شغل کرتے مدت گذر گئی مگر اثر کچھ بھی نہین معلوم ہوتا آپنے یہ شعر پڑھا ؎ کار کن کار بگذر از گفتار ٭ کاندرین راہ کار باید کار ٭ اسکے بعد فرمایا میان پہلون نے تو بڑی بڑی مشقتین اٹھائی اور برسون محنتین کی ہین تم اتنے ہی مین گھبرائے جاتے ہو معلوم بھی ہے حضرت جلال تھانیسری کو تین سال کے بعد سلطان الاذکار شروع ہوا تھا غرض آپ مایوس و ناامید نہونے دیتے اور کمزوردلون کو ابھار ابھار کر کام مین لگائے رکھنے کی سعی فرمایا کرتے تھے اسلئے کہ ذکر اللہ

اصل نفع یہی ہی کہ حق تعالیٰ کی یاد قایم ہے اور جب انسان کریم آقا کی دربانی پر مستعد رہتا ہے تو ایک نظر مین نواز بھی لیا جاتا ہے کیا خبر ہے کہ وہ نظر کرم کسوقت ہو؟ ؎

| | |
|---|---|
| ہر چند نہ ام لایق درگاہ سلاطین۔ نا میدیم | کاخر بکرم ہم بنوازند گدا را۔ گاہے نہ بگاہے |

حصول ثمرات مجاہدہ وظہور آثار ریاضات مین عجلت و تقاضہ کرنیوالی طبیعتین چونکہ اپنے ہادی پہ فرمایش کرتی ہین جو ایک قسم کی گستاخی و بے ادبی ہونیکے سبب محرومیت وخسران کا وسیلہ بنجاتی ہے اسلئے اس مضمون کی اصلاح سے امام ربانی بے توجہی نفرماتے تھے تقریر سے تحریر سے ارشاد سے اکابر کے قصون سے اور سب کے ساتھ باطنی توجہ اور قلبی تصرف سے آپ اس خیال بد کو طالب کے قلب سے نکالتے اور یہ مضمون ذہن مین جماتے تھے کہ دنیا مین ہر کمال کا حصول بہ تدریج ہوا آہستہ آہستہ برسون مین جاکر ہوتا ہی بچہ کتنے دنون مین جوان بنتا اور جاہل کتنی مدت مین عالم ہوتا ہے پھر بھلا حق تعالیٰ شانہ کا قرب جسکی برابر عزیز و وقیع اور باحرمت مرتبہ کوئی ہو ہی نہین سکتا چند روز مین کیونکر حاصل ہو سکتا ہے اس صاحب فضل و شرف اور قابل قدر جوہر کا حصول اگر عمر نوح خرچ کرنے پر بھی ہوجائے تو بہت جلدی اور خوش نصیبی کی علامت ہے

| | |
|---|---|
| ؎ قرنہا باید کہ تا یک کودکے از لطف طبع | عاقلے کامل شود یا فاضلے صاحب سخن |
| سالہا باید کہ تا یک سنگ اصلی ز آفتاب | لعل گردد در بدخشان یا عقیق اندر یمن |
| ماہہا باید کہ تا یک مشت پشم از پشت میش | صوفئے را خرقہ گردد یا حمارے را رسن |
| ہفتہا باید کہ تا یک پنبۂ از آب و گل | شاہدے را حلہ گردد یا شہیدے را کفن |
| روزہا باید کشیدن انتظار بیشمار | تا کہ در جوت صحبت یاران شود دُرِّ عدن |

بندہ کا کام بندگی ہے اور بندگی نام ہے بیچارگی کا کسنے بتایا ہے آقا پر فرمایش کرنا اور کون جایز سمجھتا ہے محبوب پر نگاہ لطف ووصال کا تقاضہ ؎

| | |
|---|---|
| اگر بر وصلت لیلےٰ برغبت خاطری داری | چو مجنون فرد باید شد ہم از خویش و ہم از خویشان |

اس پاک راستہ مین تو جملہ آرزوؤن کا مٹا دینا ہی سچی آرزو ہے اور تمناؤن کا خون کردینا ہی عین تمنا ہی یا تو اس طلب کا نام نہ لے اور نام لے تو مردانہ وار جان کھپا دینے کے ارادہ مین پختہ ہوکر دُھن کا پکا بنے ؎

| | | | |
|---|---|---|---|
| با دل گفتم مرا مبر بر در او | گو باد شہ است من گدا رم سر او | دل گفت بر حدیث بیہودہ مکن | یا بر در او کشند یا در رہ او |

حضرت امام ربانی قدس سرہ کی تعلیم مین حق تعالیٰ نے کچھ ایسی برکت اور خاص تاثیر عطا فرمائی تھی کہ مہینون

بلکہ ہفتون مین وہ بات حاصل ہوتی تھی جو برسون مین بھی اگر حاصل ہوتی تو ارزان تھی آپکی خدمت مین چند لحظہ کا حضور اور قلب مین آپکے ساتھ کسی درجہ کا تعلق اور وابستگی نفع مین چلہ کشی سے بہتر اور ریاضات و مجاہدات سے زیادہ سودمند تھا صوفی کرم حسین صاحب نے کچھ اپنا حال لکھا ہے کہ جب حضرت نے مجکو ذکر تعلیم فرمایا تو یون ارشاد فرمایا کہ یکہزار مرتبہ نفی اثبات اور یکہزار مرتبہ اثبات اور تین ہزار مرتبہ اسم ذات بالجہر آخر شب مین کیا کرو اور چوبیس ہزار مرتبہ اسم ذات خفی مختلف اوقات مین پورا کرلو جسوقت حضرت قدس سرہ تلقین فرما رہے تھے اسوقت میرے قلب مین حق تعالیٰ کی محبت کا ایک جوشش پیدا ہوتا معلوم ہوا اسکے ساتھ ایک حرارت محسوس ہوئی جو قلب سے متجاوز ہو کر تمام بدن مین سرایت کرتی اور پھیلتی گئی شب کو جب مین نے ذکر جہر ختم کیا تو بیٹھے بیٹھے کچھ غنودگی طاری ہوئی اور عالم واقعہ مین یہ حالت محسوس ہوئی کہ گویا بارود مین آگ لگادی گئی مین دیکھتا تھا کہ زمین آسمان اور اسکا درمیانی خلا آگ کا ایک شعلہ ہے اور اسکو میرے جسم نے اس طرح بھر دیا کہ زمین پر بیٹھا ہون اور سر آسمان سے لگا ہوا اور دونون مونڈھے جنوب و شمال سے ملصق ہین اور جسم پتھر جیسا بنگیا زبان اسقدر بڑھ گئی کہ اسنے سارا مونہہ بھر دیا اور بات کا نکلنا مشکل پڑگیا تھوڑی دیر مین یہ حالت رفع ہوگئی مگر اسکے آثار بدن مین موجود تھے صبح کو حضرت قدس سرہ سے حالت عرض کی تو آپنے فرمایا "بارک اللہ ذکر کا اثر شروع ہوگیا" اسکے بعد مختلف رنگ کے انوارات ذکر کرنیکی حالت مین نظر آتے اور اسم ذات کا خیال بڑھتا جاتا تھا۔

حضرت کے ایک خادم ذکر بالجہر کیا کرتے تھے چندہی روز گذرے تھے شب کو حضرت کے پاؤن دبانے کھڑے ہوئے قلب پر ایک کیفیت محسوس ہوئی اور بڑھتی رہی دفعۃً حضرت نے اسی جانب کروٹ لیلی اسوقت تو کیفیت اتنا بڑھا کہ ضبط مشکل ہوگیا حضرت نے فرمایا بس جاؤ یہ حجرہ مین آکر لیٹ رہے اور چراغ گل کردیا وہ اثر جو پاؤن دباتے مین پیدا ہوا تھا یہانتک بڑھا کہ جسم معدوم معلوم ہونے لگا صرف اتنا محسوس ہوتا تھا کہ کہین ہے ضرور پھر ایک حجاب سا اٹھا اور خاکی نور ظاہر ہوا جسکی وسعت زمین و آسمان سے زیادہ معلوم ہوتی تھی اور اسکا رنگ مثل صبح کے وقت کے تھا حجرہ حالانکہ تاریک تھا مگر یون معلوم ہوتا تھا کہ فلق صبح کھلی ہوئی ہے اسکے بعد اسمین سے سرخ نور ظاہر ہوا اسکی وسعت بھی اسیقدر تھی اسکے بعد دیگر الوان اور رنگ برنگ کے انوار ظاہر ہوئے آخر مین لطیفہ اخفی کا نور محسوس ہوا صبح کو جب انہون نے حضرت سے حال عرض کیا تو آپنے فرمایا بارک اللہ یہ لطائف کے انوارات تھے۔

اسی درمیان میں صوت سرمدی شروع ہوگئی ابتداءً اسکا ورود اس شدت کیساتھ ہوا کہ بدن میں لرزہ پڑجاتا تھا کبھی مثل برق کے اور کبھی زنجیر کی کھڑکھڑاہٹ کے اور کبھی دوسری آوازوں میں اسکا احساس ہوتا یہانتک کہ ہر ہر عضو سے یہی آواز محسوس ہوتی اور اُس آواز میں سے لفظ اللہ نکلتا ہوا معلوم ہوتا تھا اسکے چند روز بعد یہ حالت ہوئی کہ ہر چیز سے یہی آواز نکلتی ہوئی مسموع ہوتی اور آخرکار اپنے قلب سے نام مبارک اللہ اس طرح مسموع ہونے لگا کہ گویا کوئی دوسرا شخص پاس بیٹھا ہوا ذکر کر رہا ہے اور یہ حالت بھی یہانتک بڑھی کہ بدن کے ہر حصہ اور عضو عضو سے ذکر کی آواز محسوس اور مسموع ہونے لگی۔

بعض متوسلین پر چند روز کے ذکر و شغل میں انوارات کا اسدرجہ ورود ہوتا تھا کہ شب کو تاریک حجرہ منور ہوجاتا اور غلبہ کے سبب راستہ چلنا مشکل پڑجاتا تھا کبھی کبھی یہ انوارات انسان کی شکل میں سبز یا سرخ پوش نظر آتے اور اپنے قریب ذکر میں مشغول یا نماز پڑھتے ہوئے معلوم ہوتے تھے بعض وقت یوں محسوس ہوتا کہ انوارات متشکلہ کو نماز یا ذکر میں کیفیت آرہی ہے یہ دیکھکر صاحب انوار سالک متوسل کو بھی جوش آتا اور لذیذ کیفیت پیدا ہوتی تھی۔ الغرض امام ربانی قدس سرہ کی تعلیم کے برکات و آثار اور ثمرات و نتائج ان کے دل مانے ہوئے ہیں جنہوں نے اس غیبی خوان نعمت کی قدر پہچانی اور تھوڑے یا بہت متمتع و منتفع ہوئے جو لذیذ بیتابی اور مزہ دار اضطراب وچٹک آپکی ابتدائی تعلیم پر پہلی شب عمل کرنے میں قلب کو حاصل ہوتی تھی وہ صیاد کا لاسہ بنکر طایر دل کو مقید بناکر ایسا جکڑ دیتی تھی کہ اُسی پر مر مٹنے کو منتہائے مرادات اور عین حصول حیات سمجھا جاتا تھا ؎

| | |
|---|---|
| دل بسوئے دلبرے ہر لحظہ مارا میکشد | آنچنا کہ مارا میکشد این دل ہمانجا میکشد |

یہ قصہ تو ایسا لذیذ ہے کہ چھوڑنے کو جی نہیں چاہتا اور طویل اتنا ہے کہ ختم ہونا دشوار ہے عنوان سے مقصود یہ تھا کہ آپکی تعلیم میں سب سے بڑا اہتمام اتباع سنت مصطفویہ کا تھا اور اسکے بعد نگہداشت اہل السنۃ کے ادب و دفر کی کہ کسی خاندان کی تعلیم کا پابند کیوں نہو جملہ سلاسل اور تمام اولیاء کے ساتھ حسن ظن و عقیدت اور محبت رکھے اسکے بعد جو کچھ ذکر یا شغل پاس انفاس یا مراقبہ آپ تلقین فرماتے اُسپر نباہ کرنا اور کام میں لگجانا مثمر برکات اور وسیلہ حصول فیوضات بنتا تھا اب طبایع کے اختلاف کی بنا پر اپنا اپنا رنگ تھا اور اپنے اپنے انداز کسی کے حالات کچھ تھے کسی کے کچھ کسی پر واردات غیبیہ کا ہجوم تھا اور کسی پر اطمینان و سکون کیساتھ غلبہ حضور و استقامت فی الدین کوئی وجد و حال میں سرگرم ہوتا اور کسی پر جزع و فزع اور گریہ

زاری کا طریان کوئی سکر وتحیر مین مبہوت بنتا اور کوئی اضطراب وحزن مین مبتلا اور ستانہ وار گرفتار یہ مختلف کوائف اور متنوع احوال نہ کسی کی فہم مین آسکین نہ اظہار وبیان کے قابل نہ طریق وتدبیر معالجہ کا تذکرہ سود مند نہ کوئی خاص اور محدود طرز وروش معین کہ جسکو مسلسل ہدیہ ناظرین کردیا جائے اسلئے اُن سے سکوت کیا گیا اور یکسوئی محمود سمجھی گئی مگر ہان اتنا عرض کرنا ضرور ہے کہ آپ کے فیضان مین جوش وخروش بہت ہی کم طبایع پر پیدا ہوتا تھا اور جنپر ہوتا تھا اکثر چند روز کے بعد ہی سکون کیساتھ بدل جاتا تھا چونکہ آپکی نسبت کا رنگ بہت ہی مخفی اور بھاری بھرکم تھا آپکی عالی ظرف ذات اپنے منتسبین مین بھی اُسی سادگی کو زیادہ پسند کرتی تھی جسکی کانون کان کسی کو خبر نہونے پائے چنانچہ آپکے صاحب نسبت خلفاء مین اکثر اسی رنگ مین رنگے گئے اور الحمد للہ یہ سلسلہ باین طریق جاری وساری ہے۔

تجرد وترک تعلقات کا رنگ آپکو چونکہ پسند نہ تھا اسلئے متوسلین پر اگر یہ حالت طاری ہوتی تو آپ اُس کے سلب کی کوشش فرماتے تھے منشی قادر بخش صاحب بلندشہری جسوقت بیعت ہوکر اپنے مکان پر واپس ہوئے اور حضرت کا تعلیم فرمایا ہوا ذکر وشغل شروع کیا تو چندہی روز مین کیفیات عجیبہ اور حالات غریبہ کا ورود شروع ہوگیا۔ آخر اس لذت مین مسرور ہوکر یون خیال ہوا کہ دنیا کے جھگڑون مین مبتلا رہکر تھوڑے سے ذکر وفکر مین جب یہ لذت ہے تو سب کو چھوڑ چھاڑ کر کسی پہاڑ کی کھو مین یا سنسان جنگل کے گوشہ مین بیٹھکر اللہ کی یاد مین کیا کچھ حظ ہوگا؟ اس خیال کے آتے ہی عزلت وخلوت کا شوق بڑھنا اور اہل وعیال کی محبت کا کم ہونا شروع ہوگیا یہانتک کہ بچون سے جی گھبرانے رشتہ دارون سے نفرت اور متعلقین کے پاس آنے جانیسے وحشت ہونے لگی طبیعت کا یہ رنگ اقارب نے دیکھا تو پریشان ہوئے اور سمجھے کہ ایک مرد کا دم نظر آتا ہے وہ یون چلا منت سے سماجت سے سمجھانے خوشامدین کرتے ہاتھ جوڑتے اور روکر پوچھا کرتے کہ آخر ہمسے کیا قصور ہوا جو ہر وقت رنجیدہ اور الگ تھلگ رہتے ہو وہ شدہ شدہ سب کو معلوم ہوگیا کہ ذکر کا اثر ہے اور تنہائی کی ایسی محبت ہوگئی ہی کہ زائل ہونی مشکل ہی جب سبکو یقین ہوگیا کہ عنقریب ہمین چھوڑکر جنگل کو نکلجائینگے تو طعن وتشنیع شروع کئے کہ شاید غیرت ہی کے مارے یہ خیال دور ہو بی بی کہنے لگی کہ معلوم ہوا اب تمسے کمایا نہین جاتا اسیوجہ سے سب کو چھوڑ کر اپنا دم لیکر کہین نکل جانیکا قصد ہے مان بولی کہ مولویصاحب نے مرید کیا کیا میرا بیٹا ہی مجھسے چھین لیا دنیا مین ایک سہارا تھا وہ یون ہاتھ سے چلا مین تو مولویصاحب کو لکھونگی کہ تمنے بیٹے کو مان سے جدا کیا ہے تم ہی بتاؤ ہم عورت ذات کیا کرین غرض سب کچھ تدبیرین کی جاتی تھین مگر یہان ذرہ برابر اثر نہ تھا

آخر حضرت امام ربانی قدس سرہ کو اطلاع ہوئی آپنے منشی قادر بخش کو بلا بھیجا جسوقت وہ حاضر ہوئے آپ انکو تنہا حجرہ مین لیگئے اور پاس بٹھا کر قلب پر اثر ڈالا اسکے بعد ارشاد فرمایا میان قادر بخش کیا وہ کام کرنا چاہتے ہو جو سلسلہ کے بزرگون اور خدا و رسول سب کے خلاف ہے بہلا انکی مخالفت کر کے کہان رہوگے اور کیا پھل پاؤگے مین سنتا ہون تمنے یہ بات ٹھان رکھی ہے کہ بی بی بچون اور بوڑھی مان کو چھوڑ کر کہین نکل جاؤ سو سُن رکھو یہ بات ہرگز نہین ہوسکتی" حضرت قدس سرہ جسوقت یہ تقریر فرمارہے تھے مان اور بی بی بچون کی محبت کا ایک جوش انکے دلمین اُبل رہا اور یہ شوق پیدا ہو رہا تھا کہ کسی طرح جلد مکان پر لوٹون اور انکی صورتین دیکھون آخر مکان پر واپس ہوئے اور آج تک اسی تعلق و محبت کیساتھ مکان پر مقیم ہین اس قصہ کے بعد کبھی تجرد و رہبانیت کا وسوسہ بھی نہین گذرا۔

طبایع کی تشخیص اور ضعف و قوت کی مراعاۃ مین آپکو خاص ملکہ تھا آپکی مقبولیت کے طفیل مین آپ کے ناتجربہ کار راہروان جادہ طریقت منتسبین پر بھی رحمت خداوندی کا ابر چھایا ہوا تھا اور آپکے عہد مخلص ہونیکی بدولت آپ کی نازپروردہ روحانی اولاد اور پرخطر سفر مین قدم اُٹھانیوالے ناواقف و ناسمجھ بچون کا قدم قدم پر حق تعالیٰ کا لطف و فضل شامل حال تھا آپکے ظل شفقت مین بعافیت کیساتھ آپکی بچون نے تربیت پائی اور پھلے پھولے اُسکی واقعی قدر حق یہ ہے کہ خود اُنہون نے بھی نہ پہچانی جس دور دراز راستہ مین چلنے کا نام لیتے بہتیرے جوانمرد زہرہ آب ہوگئے الحمد للہ کہ آپکی اولاد نے اس اطمینان کیساتھ اُسکو طے کیا کہ تکان بھی محسوس نہوا اور جس خطرناک گھمسان جنگل مین بڑے بڑے شیردل بہادرون کے پتے پانی ہوتے ہین خدا کا شکر ہے کہ آپکے لاڈلے بچون نے ایسی راحت سے اُسکو عبور کیا کہ کانون کان کسی کو خبر نہوئی دوسرون کا کیا ذکر خود اُنکو پتہ نہ چلا کہ راہ مین کسی راہزن کا اندیشہ ہے یا نہین؟

منتسبین کی تحصیل معاش کے حلال و پاک وسایل کا بلا وجہ قوی ترک کرنا آپکو پسند نہ تھا اور استشارہ پر بھی کبھی یہ رائے نہ دیتے تھے کہ مسلمان بالقصد اپنے نفس کو توکل مستحب کے امتحان مین ڈالے ہان جن اصحاب کی طبایع قوی پاتے اور یون سمجھتے کہ مشاق و صعوبات پر صبر کرسکتا ہے اُسکو اشارۃً ایماءً فرمایا کرتے کہ اسباب معیشت سے مستغنی ہوکر متوکل بنکر بیٹھ جاؤ چنانچہ حضرت مولانا اشرفعلی صاحب کے استشارہ پر آپنے صاف فرمادیا کہ جایداد وغیرہ رکھو تو مباح ہے اور نہ رکھو تب بھی حق تعالیٰ تمکو روزی سے کبھی پریشان نہ کرینگے اور مولوی محمد اسمٰعیل صاحب گنگوہی نے گوالیار کی ملازمت سے گھبرا کر ترک تعلق چاہا تو آپنے اُنکے خط کا جواب

اِس طرح تحریر فرمایا "لگے تعلق کا ترک کرنا اُسکو زیبا ہے کہ بے تعلقی پر صبر کرسکے اہل علم کا منصب مسجد مین بیٹھ کے فقر و فاقہ پر گذرانیکا ہی اگر اسپر آپ صبر کرسکتے ہین ترک کردو مگر اپنی طبیعت کو جانچ لو کہ اُسوقت کیسے معاملہ پڑیگا اور نہین تو وہان کی مشاق کو گوارا کرکے وہین پڑے رہو اور بندہ آپکے واسطے دعا کرتا ہے اور تم یَا مُغْنِی کو بعد نماز فجر کے گیارہ سو بار اور یَا بَاسِطُ کو بعد نماز عشا کے گیارہ سو بار ہر روز پڑھتے رہو" چنانچہ حضرت مولانا تھانوی نے اُس ارشاد پر عمل فرمایا اور ہر قسم کی دولت سے مالا مال ہوئے اور مولوی محمد اسمعیل صاحب نے اس حکم کی تعمیل کرکے وظیفہ شروع کیا تو چند ہی روز مین پریشانیان رفع اور حالت درست ہوگئی کبھی تنگدستی پیش نہ آئی۔ سلوک مین چونکہ سب سے زیادہ نظر قلب پر ہے اور ظاہر ہے کہ کوئی کام اطمینان اور سکون کے بغیر نہین سنورتا اسلئے سالک کی یکسوئی کا لحاظ آپکے دربار مین مقدم تھا۔ پریشان حالی اور فکر اور تشویش کے دور کرنیکی جو تدبیر مستحب آپ عمل مین لاسکتے وہ لایا کرتے اور اس مبحث مین عجیب عجیب طریقون سے طالبین کی دستگیری فرمایا کرتے تھے۔ معاش ایسی چیز ہے کہ جسکے وسایل حصول کی بیڑیون مین انسان چارون طرف سے جکڑا ہوا ہے اور عموماً اسی ایک حال کی ابتری مین مخلوق کو وہ پریشانیان پیش آتی ہین جنکی اصلاح کا اگر فکر نکیا جاے تو مومن کا ایمان بھی خطرہ مین پڑجاتا ہے اسلئے قوی القلب مشایخ کی فتوحات اور یکسوئی پر ریجھ کر ابتدا سلوک مین مباح ذریعہ معاش کے ترک کا جو ولولہ پیدا ہوتا ہے وہ حاذق طبیب روحانی کے نزدیک مطلق قابل اعتبار نہین سمجھا گیا اور روزی کمانے کی صعوبتون کو ترک کے بعد پیش آنیوالی مہلک و تباہ کن تشاویش سے بہتر قابل برداشت مانا گیا ہے اسلئے حضرت امام ربانی قدس سرہ کی جماعت کثیرہ مین اسی فریق کی شمار بڑھی ہوئی ہے جو عالم الاسباب مین اسباب معیشت کے پابند اور دل بیار و دست بکار کے مصداق بنے ہوئے ہین ہان وابستگی تعلقات مین جو افکار اور یکسوئی پر حملہ کرنیوالے عوارض پیدا ہوتے ہین اُنکی مدافعت دوسرے مناسب طریقون سے آپ ہمیشہ فرمایا کرتے تھے کبھی بزرگون کے قصے اور صالحین کی حکایات سے تسلی دیتے کبھی صبر کی ترغیب اور احزان و آلام پر اجر و ثواب کے وعدے یاد دلا کر مسرور و جری بناتے کبھی دُعا فرمانیکا وعدہ کرکے ڈھارس بندھاتے اور کبھی کوئی وظیفہ تعلیم فرما دیتے تھے ادھر یہ عارضی امور ہمت بڑھاتے رہتے اور اُدھر آپکا تعلیم فرمایا ہوا ذکر و شغل قلب کو قوی بناتا اور حق تعالیٰ شانہ کیساتھ علاقہ محبت کو مضبوط کرتا رہتا تھا آخر کار یہی افکار جو یکسوئی کے مزاحم بنکر راہزنی کے درپے ہوتے تھے محبوب کا مرسلہ ہدیہ بنکر لذیذ معلوم ہوتے اور سبب ترقی مراتب بنجاتے تھے ؎

| | |
|---|---|
| ہر درد و رنج کز تو رسد بر دل حزین | آن محض رحمتست مر این عافیت |

غم جو کسی زمانہ مین سبب ہجر و دوری تھا اب علامت وصل ونشان قرب ہوجاتا تھا ؎

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہر دل کہ بعشق مبتلا شد | کان غم ومحنت وبلا شد | ممکن نبود کہ راست گردد | قدیکہ ز عاشقی دو تا شد |
| | بیگانہ شد از نشاط ہر دل | کو باغم عشق آشنا شد | |

بلا ومصیبت جو کسی وقت مین وحشت ناک منظر بنا ہوا تھا اب شعار مقربین ولباس ابرار دکھائی دیتا اور زمرہ محبین مین شمولیت کی خبر دیتا ہے ؎

| | |
|---|---|
| سریست در حروف محبت برائے ما | عشاق از دو دیدہ کشد ابتلاء ما |
| گہ زہر را نصیبہ حلق حسن کنیم | گہ تیغ بر حسین زند کبریاء ما |
| ما پروریم دشمن وما مے کشیم دوست | کس را چرا و چون نرسد در قضاء ما |
| ارہ بتارک زکریا فرو کنیم | یحییٰ اکشیم ودم نزند در بلاء ما |

فکر معیشت وبلاء تنگدستی سے گھبرا جانیوالی بعض طبیعتین کیمیا کی طلب یا دست غیب کی تلاش مین اپنے تباہ کرنیکی خواہشمند بنتی تھین اور اسکو سہل الحصول حلال وطیب طریقہ معاش سمجھکر سرگردان ہوتی تھین چونکہ یہ علاج جُداگانہ مرض ہی کہ ایک پریشانی کا دفعیہ دوسری پریشان حالی سے اسلئے امام ربانی اس حالت سے بھی جلد نکالنے کی تدبیر فرماتے تھے کیمیا کے پیچھے پڑنیکی بدحالی وناکامی یاد دلاتے اشارۃً وصراحۃً اس واہیات مشغلہ مین مبتلا ہونیسے منع فرماتے اور حکایات صالحین کے ضمن مین اپنے قلبی تصرف اور باطنی ہمت کو کام مین لاکر ان وساوس سے طالب کے قلب کو فارغ اور خالی الذہن بنادیا کرتے تھے منشی قادر بخش تحریر فرماتے ہین کہ ملازمت نہ ملنے اور اہل وعیال کا خرچ زیادہ ہونیکی وجہ سے پریشان حال رہتا تھا طبیع کو ذکر وشغل پر مجبور کرتا مگر یہ فکر ہر وقت سوار رہتا اور انبساط کو مکدر کردیتا تھا آخر ایکدن یہ سوچکر گنگوہ روانہ ہوا کہ حضرت سے دست غیب کا عمل دریافت کرونگا تاکہ بے فکری سے گھر مین بیٹھکر یاد الٰہی کیا کرون آستانہ علیہ پر حاضر ہوا عرض معروض کا موقع نہ ملا آخر ایکدن حضرت قدس سرہ حجرہ مین تنہا تشریف فرما تھے اُسوقت کو غنیمت سمجھکر مین نے چاہا کہ درخواست پیش کرون ابھی کچھ کہنے نہ پایا تھا کہ حضرت نے ارشاد فرمایا" بھئی قادر بخش یہ وظیفہ پڑھ لیا کرو تمکو بہت نفع دیگا اور انشاء اللہ کبھی کسیطرح کی تنگی پیش نہ آئیگی" اُسوقت مین نے عرض کیا کہ حضرت مجھے تو کوئی دست غیب بتادیجئے آپ نے فرمایا" ہان یہی کافی ہے" آخر کار یہ واپس وطن ہوئے جسدن سے

اُسکا ورد کیا ہے آسودگی کیساتھہ گذران کر رہے ہین کیسا ہی دشوار کام پیش آئے منجانب اللہ اُسکے اسباب مہیا ہو جاتے ہین اور سکون و راحت کیساتھ ضرورت رفع ہو جاتی ہے ؎

| | |
|---|---|
| بندگان خاص علام الغیوب | در جہانِ جاں جواسیس القلوب |
| پیش او مکشوف باشد سر حال | در درون دل در آید چوں خیال |

غرض ایمان کی بات یہ ہے کہ سالک جو نام ہے رونده راه خدا کا اُسکی تربیت چونکہ محافظہ خیالات و معالجہ اندرون اور تدابیر اصلاح قلب کو متضمن ہے اسلئے در مکنون کیطرح مخفی و مستور ہے قطع نظر اس سے کہ وجدانی مضمون ہے جسکو وجدان ہی سمجھ سکتا ہی عالی بھی اسدرجہ ہے کہ مجھ جیسے نا اہلون کی فہم سے بمراحل دور ہے وہ ظاہری اصلاحات جنکے کسی روحانی مرض کیلئے نافع ہونے پر اطلاع ہو گئی خود ایسے دقیق ہین کہ سمجھنا دشوار ہے حق تعالی شانہ جسوقت کسی بندہ کے قلب کی آنکھین کھولدیتے ہین وہ خود بخود سمجھ جاتا ہے کہ روح کس مرض مین مبتلا ہے اور اُسکی صحت کا بہتر طریق کونسا ہے اس عنوان سے نہ طریق تربیت کی تعلیم مقصود ہے نہ اسکی طاقت و قدرت محض یہ بات ظاہر کرنی مراد ہے کہ امام ربانی قدس سرہ کو منصب ارشاد مین حذاقت و فہم خداداد کی بدولت وہ پایہ علیا عطا ہوا تھا کہ اس فن کا بھی آپکو مجدد کہنا زیبا ہے اس مسیحا نفس خداوندی نعمت کے ہاتھون جتنے مردہ دل زندہ ہوئے وہ ایک کرشمہ تھا قدرت خداوندی کا جسکی کنہ کا ادراک اور تہ تک پہونچنا دوسرون سے نہین تو میری فہم سے ضرور خارج ہے جسمانی امراض کے معالجہ کی طرح ان روحانی امراض کی تدابیر آپ ضرور عمل مین لاتے تھے مگر تدبیر محض تدبیر ہے اور ظاہر فقط ظاہر ہی حق یہ ہے کہ سب کچھ ثمرہ تھا اُس اندرونی قوت سے سلب امراض کا جسکو باطنی تصرف اور ہمت اور توجہ سے تعبیر کرتے ہین۔

خلاصہ یہ ہو کہ آپکی تعلیم و تربیت کا خلاصہ یہ تھا کہ رونده راه خدا مسلمان اپنے آقائے وحدہ لاشریک کا ایسا بندہ بیچارہ بنجائے کہ اُسکی رضا ہر مرغوب سے مرغوب شے پر فائق و غالب ہو اور اُسکی اطاعت ہر محبوب سے محبوب کے امتثال سے بڑھی چڑھی ہو۔ بندہ طفل نوزائیدہ ہو اور ید قدرت اُسکی دایہ بندہ مردہ ہو اور حکم باری اُسکا غسال کہ جس کروٹ چاہے اُٹھائے اور جس پہلو چاہے بٹھائے لطحائی پیغمبر کی لائی ہوئی شریعت سرتاپا اعضاء و جوارح کے حرکات و سکنات ہون اور وقت ولادت سے لحد کی آغوش مین پہونچنے تک جو زمانہ حیات کہلاتا ہے نقشہ مجسم تصویر بنجائے اس عالیشان شاہی محل و مکان کا جسکی تعمیر فخر عالم رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے تئیس سالہ زمانہ نبوت مین فرمائی ہو نہ اپنے ارادہ سے سکون ہو نہ اپنے قصد سے

حرکت اگر سووے تو امتثال امر رسول مین سووے اور جاگے تو تعمیل ارشاد پیغمبر مین جاگے اسی کا نام محبت ہے اور اسی کا نام عشق یہی سلوک کہلاتا ہے اور یہی طریقت ہے ؎

| | |
|---|---|
| عاشقی چیست بگو بندۂ جانان بودن | پا بدستے دگرے دست بدستے دگرے |

یہی وہ تعلیم ہے جو خلاصہ اصلاحات وزبدہ تعلیمات بناکر قرآن مجید مین باین الفاظ وحی کیگئی ہے قل ان کنتم تحبون اللہ فاتبعونی یحببکم اللہ ویغفر لکم ذنوبکم ان اللہ غفور رحیم۔ اسی محبت کی طلب پر اتباع محبوب رب العلمین متفرع ہے اور اسی مطاوعت پر محبوبیت ومطلوبیت کے تمغے ہیں یہاں کا وعدہ ہے یہی اصل ولایت وقرب ہے اور یہی مغفوریت ومقبولیت کا پروانہ اسی کے حصول مین لاکھون نے اپنی جانین کھپائین اور اسی کی تعلیم وتعلم پر عالم کا بقا موقوف ہے اسی مین مرکھپنا عین حیات ہے اور اسی پر مرمٹنا لاکھ زندگیون کی ایک زندگی اسے کاش کہ مولف نامراد بھی ایک شمہ اس مضمون کا حاصل کرے اور اس دور ودراز راہ پر خطر کے راہرو جماعت کا دامن پکڑے ہوئے مراد یاب بنجائے کہ ؎

| | |
|---|---|
| زندگانی نتوان گفت حیاتے کہ مرا | زندہ آنست کہ با دوست وصالے دارد |

## تزکیہ وتصرفات

| | | |
|---|---|---|
| بر نویس احوال پیر راہ دان | از حدیث شیخ شور طب اللسان | دستگیر بیکسان روشن ضمیر |
| آن رشید احمد شہ برنا و پیر | قطب عالم غوث دوران بیمثال | گنج عرفان نور ایقان خوشخصال |
| زندہ دل زندہ نفس والاصفات | تشنہ گان عشق را آب حیات | ہادی گم گشتگان راہ حق |
| حجتے بر خلق از رب الفلق | ذیل او از فضل وامداد آنکہ | طالبان را مے برد تا پیشگاہ |
| ظل او زندہ کند مردہ دلان | تا بہ او روشن کند قلب جہان | بے نیاز از خلق آن خادم نواز |
| با خدا راز ونیاز دلگداز | گر بگویم تا قیامت نعت او | ہیچ آن را مقطع وغایت مجو |

| | |
|---|---|
| آب جیحون را اگر نتوان کشید | ہم ز قدر تشنگی نتوان برید |

اس بحث کا مدار چونکہ ادراک باطنی پر موقوف ہے اور اس مضمون سے لذت یابنا وجدان کا کام ہے اسلئے پوری توضیح پر قلم یا زبان قادر نہین تاہم اتنی بات ہر شخص سمجھتا ہے کہ انسان کو جسطرح حواس خمسہ عطا کئے گئے ہین جنکے استعمال سے مرغوبات کیطرف میلان اور مکروہات سے تنفر ہوتا ہے مثلاً آنکھ کو

حسین اور عمدہ صورت کے دیکھنے سے لذت آتی ہے اور بدنما شکل کے نظارہ سے نفرت ہوتی ہے کان کو
خوش الحان مین مزہ معلوم ہوتا ہے اور بری آواز سے وحشت ہوتی ہے زبان کو مزہ دار کھانے اچھے
لگتے اور بدمزہ سیٹھے یا کڑوے پھل ناگوار گذرتے ہین علیٰ ہذا القیاس قوت شامہ کو خوشبو سے رغبت اور
بدبو سے نفرت ہے اور قوت لامسہ کو نرم و نازک شے کے مس مین لذت اور کرخت و سخت چیز کے
چھونے سے کراہت ہے اسیطرح انسان کو ایک چھٹا حاسہ عطا ہوا ہے جسکا محل قلب ہے اسکو بھی حواس
ظاہری کی طرح اپنی مرغوبات مین لذت آتی ہے اور مکروہات سے نفرت و وحشت ہوتی ہے اور جسطرح
حواس ظاہری کی تندرستی کا یہ مطلب ہے کہ واقع مین لذت والی شے سے لذت حاصل کرے اور حقیقت
مین قابل تنفر چیز سے گھبرائے اور مانوس نہو اسی طرح ادراک قلبی کی صحت سے یہ مراد ہے کہ اپنے خالق
جل وعلیٰ شانہ کی طاعت و رضا جوئی سے مانوس ہو اور لذت پائے۔ غافل انسان حق تعالیٰ کی معصیتون
مین مبتلا ہو کر گناہونکی بدپرہیزی کا جسوقت خوگر ہوجاتا ہے تو قلب کا ذوق منعکس ہو کر بالکل پلٹ
جاتا ہے جسطرح بخار زدہ شخص کی زبان میٹھی شے کو کڑوا ادراک کرتی ہے اسیطرح نشہ غفلت کا سرشار
بندہ معصیت مین لذت پاتا اور طاعت کو گران بار سمجھکر اس سے اکتانے اور گھبرانے لگتا ہے قلب کے
اس ادراک کو اپنی حالت پہ لے آنیکا نام اہتدا ہے اور اسی پر دین بلکہ دنیا کے بھی وجود کا توقف و مدار ہے۔
اللہ کے مقبول بندے جنکا باطنی ادراک صحیح و تندرست ہوچکا سلیم القلب بنکر طاعات کی لذیذ غذاؤن
کا جون جون استعمال کرتے ہین ووں ووں انکا قلب قوی و زور آور ہوتا جاتا اور اپنے ادراک مین جلا اور
صفائی بڑھاتا ہے یہانتک کہ جسطرح جسمانی قوت اجسام محسوسہ مین تصرف کرتی اور زبردست شخص
اشیاء ظاہری مین تغیر و تبدل کردینے پر بحول اللہ قادر ہوجاتا ہے اسی طرح قلبی قوت جسکو قوت قدسیہ
کہتے ہین قلوب مین موثر ہوتی اور ان تاریک و زنگ آلود دلون کے صیقل کرنے پر باذن اللہ قادر ہوجاتی
ہے جسکے دفع ہوئے بغیر باطنی ادراک حاصل نہین ہوسکتا۔ اسی قوت قدسیہ کا کام مین لانیکا نام تزکیہ
ہے اور یہی وہ تزکیہ ہے جسکو منصب نبوت کا تبلیغ احکام کے بعد دوسرا کام ظاہر کیا گیا ہے کہ یَتْلُوْا
عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَيُزَكِّيْهِمْ اسکے بعد جو تعلیم ہوتی ہے وہ موثر حکمت و استقامت فی الدین بنجاتی ہے وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَ
الْحِكْمَةَ ہر موثر کیلئے متاثر کی قابلیت و اہلیت کا ضروری ہونا تو ظاہر ہے اور تصرفات کا دار و مدار چونکہ
متصرف شیخ کے قلب کی قوت اور روحانی طاقت پر ہے اسلئے بعض اہل اللہ کے تصرفات اس درجہ

بڑھ گئے ہین کہ جو انہام اس مضمون سے بالکل بے بہرہ ہین انکو یقین آنا بھی محال ہے اور بات بھی درست ہے جو شخص حواس خمسہ کے علاوہ اس اندرونی چھٹے حاسہ سے آگاہ ہی نہین وہ اسکے تصرفات کو کیا جانے اور سننے تو کیونکر یقین کرے اسی بنا پر ان مضامین کا تعلق اس وجدان پر رکھا گیا ہے جو ہر صاحب ذوق سلیم مسلمان کو حاصل ہے اور جو شغل ہی حق کا راستہ دکھلائیگی۔

امام ربانی قدس سرہ کو حق تعالی نے نائب رسول بنا کر چونکہ اس پرآشوب زمانہ مین تعلیم احکامات شرعیہ اور تزکیہ و تطہیر قلوب کیلئے بھیجا تھا اسلئے آپکی قوت قدسیہ کا پوچھنا کیا کہ کس حد پر تھی اپنے پیغمبر سے تیرہ سو برس بعد پیدا ہونیوالی امت جسکو زمانہ کی رسومات نے جکڑ کر فرایض کی جگہ اپنا پابند غلام بنا لیا ہو وہ جسقدر بھی باطنی ادراک سے بے بہرہ ہو ظاہر ہے خصوصاً جبکہ خواہشات نفس نے بدعات کو عبادات بنا کر دلون مین بلا دیا اور دنیادار مولویون نے مقدس اہل اللہ کے مجمع کو وہابی کے خطاب سے مشہور کرکے انکی صورت دیکھنے سے مخلوق کو بیزار اور انکے پاس بیٹھنے سے متنفر کردیا ہو ایسی حالت مین انکے نفرت کھائے ہوئے دلون کا کھینچ لینا بہت بڑے قوی القلب شیخ کا کام ہے مولوی نظر محمد خان آنبہہ کے رہنے والے ہین انکے والد بیچارے دیندار شخص تھے مگر یہ سنکر کہ دیوبندی مولوی وہابی ہین ان حضرات کی صورت دیکھنے سے بیزار تھے ایکمرتبہ حضرت امام ربانی مولانا محمد قاسم صاحبؒ اور مولانا محمد یعقوب صاحبؒ کے ہمراہ نانوتہ تشریف لائے جمعہ کا دن تھا آنبہہ سے بھی چند آدمی نماز جمعہ کیلئے نانوتہ چلے نظر محمد خان صاحب اسوقت بچہ تھے مگر سمجھدار اسلئے باپ سے کہنے لگے کہ مین بھی نانوتہ جاؤنگا سنا ہی کہ کوئی مولوی آسے ہوئے ہین" باپ نے منع کیا اور کہا "نا بھائی وہ تو وہابی ہین وہابیون کی صحبت سے بچنا چاہیے انہون نے کہا ہان وہابی تو ہین مگر مین نے کبھی وہابی دیکھے نہین جی چاہتا ہے دیکھون وہابی کیسی صورت کے ہوتے ہین؟ باپ نے صاحبزادہ کو غیرون کے ساتھ بھیجنا پسند نہ کیا آخر خود ساتھ ہولئے کہ مین نے بھی کبھی نہین دیکھا چلو دیکھ لین غرض جسوقت جامع مسجد مین قدم رکھا تو سب سے پہلے حضرت مولانا محمد یعقوب صاحبؒ پر نظر پڑی مولانا غسل فرما کر باہر کھڑے بال سکھا رہے تھے اول تو حسین تھے ہی اسپر طرہ انوار و تجلیات کا اسلئے متحیر ہو کر دیر تک کھڑے تکتے رہے کہ وہابیون کی صورت تو شیعہ سے زیادہ مسخ ہونی چاہیے اور یہ تو سرتاپا نور کے شکرشے ہین وہان سے چلے تو حضرت امام ربانی کیخدمت مین حاضر ہوئے وہان اندر ہی اندر دلون پر کچھ اور ہی اثر پڑا اور محبت کا مضمون پیدا ہوگیا بعد نماز جمعہ اعلان ہوا کہ مولانا محمد قاسم صاحبؒ کا وعظ ہوگا حضرت مولانا چونکہ

امام ربانی کا ادب بہت فرماتے تھے اسلئے انکار فرمایا مگر جب حضرت ہی فرمانے لگے کہ نہین مولانا ہی وعظ فرما دینگے تو مولانا قاسم العلوم نے فیضان چھڑکنا شروع کیا۔

مولوی نظر محمد خان خود فرماتے تھے ہمارے کانون مین یہ بات ڈالی گئی تھی کہ یہ دیوبندی گروہ رسول کا منکر اور بے ادب وہابی گروہ ہے حضرت مولانا کی کرامت تھی کہ وعظ شروع کیا تو جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے مناقب ہی بیان فرمائے خوش بیانی تو مولانا کی ظاہر ہی ہے مگر اس وعظ مین تو وہ نکات بیان فرمائے کہ بیچارے مولود پڑھنے والون نے خواب مین بھی نہ سُنے ہونگے۔ دل بھا کہ پھول کیطرح کھلا جاتا تھا یہانتک کہ مین نے والد صاحب سے کہا کہ جناب اگر وہابی ایسے ہی ہوتے ہین تو مین تو وہابی بنگیا والد نے جواب دیا ہان بھئی بڑی غلطی مین پڑے رہے اگر یہ لوگ وہابی ہین تو مین بھی پکّا وہابی ہون انکا ساتھ مجھسے نہین چھوڑا جاتا خلاصہ یہ کہ آئے تھے معترض بنکر تماشہ دیکھنے اور اُٹھے غلام وخادم محو جمال معتقد بنکر اسکے بعد اخلاص وللّٰہیت کے جو ثمرات پیدا ہوئے وہ دن بدن بڑھتے اور پھلتے پھولتے ہی رہے۔

اس قسم کے واقعات ایک دو نہین بلکہ سیکڑون ہین نمونۃً ایک قصہ صرف اسلئے بیان کیا گیا تاکہ معلوم ہوجائے کہ غیر معتقدین پر تصرف کرنیکی قوت حق تعالی نے اسی مقدس گروہ کو عطا فرمائی ہے ورنہ دوسرونکو باوجود خلق وتلطف کا جال پھیلانیکے اپنے معتقدین کا بھی سنبھالنا دشوار ہے۔

امام ربانی قدس سرہ کے متوسلین کی جماعت کثیرہ مین بکثرت وہ لوگ ہین جو کسی زمانہ مین بدعقیدگی لئے ہوئے تھے اور آپکی خدمت مین حاضر ہوکر آپکی قوت قدسیہ کے سامنے ایسے مغلوب ہوے کہ خوش عقیدہ ہی نہین بلکہ جان نثار خادم بنگئے اجانب پر آپکے تصرفات عامہ کا جب یہ حال ہو تو کسی قسم کا انس پیدا ہوجانے یا خادم ومنتسب بنجانیکے بعد اُن پر جو ثمرات ظاہر ہوتے تھے انکا تو شمار کرنا بھی دشوار ہے کوئی مسلمان کیسا ہی دنیا دار کیون نہو جسوقت آپکی خدمت مین حاضر ہوتا اپنے قلب مین توجہ الی اللہ اور حق تعالی کی طاعت کا وہ شوق ضرور پاتا تھا جسکا وجود حاضری آستانہ سے قبل خواب مین بھی کبھی نظر نہ آیا تھا وہ قلوب جو دنیا کے دھندون میں منہمک اور سرشار تھے آپکی صحبت مین بیٹھکر اوس رقت اور بیداری کا اثر نمایان دیکھتے تھے جو گویا اُنسے دریافت کرتے تھے کہ ناپایدار مخمصات مین کبتک پڑے رہوگے اور پائیدار لذتون کے حصول سے کیون بے خبر ہو؟ گذشتہ عمر کے بیکار گذرنے پر ندامت وپشیمانی پیدا ہوتی اور رغبت الی الآخرۃ کی جھلک نظر آتی تھی اور چونکہ یہی زینہ ہے حصول ثمرات آخرۃ کا اسلئے جون جون اسمین ترقی ہوتی وہ

